# تفسیرِ عثمانی

ترجمہ: شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن رحمۃ اللہ علیہ

تفسیر: شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ

اضافۂ عنوانات و تشکیلِ جدید

جناب محمد ولی رازی صاحب

ولد حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ



دارالاشاعت

اردو بازار ایم اے جناح روڈ کراچی پاکستان 2213768

تفسیر عثمانی

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ




جلد اوّل

پارہ ۱ تا ۱۰

ترجمہ: شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن رحمۃ اللہ علیہ

تفسیر: شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ

اضافۂ عنوانات وتشکیلِ جدید

جناب محمد ولی رازی صاحب ولد حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ



دار الاشاعت

اردو بازار ایم اے جناح روڈ کراچی پاکستان 2213768

نام کتاب : تفسیر عثمانی مع اضافہ تفسیری عنوانات
تالیف : علامہ شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ
عنوانات جدیدہ : جناب مولانا محمد ولی رازی ابن مولانا مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ
باہتمام اوّل : حافظ فضل الرحیم
باہتمام ثانی : خلیل اشرف عثمانی
تعداد اشاعت : ۵۰۰
سن اشاعت : محرم ۱۴۲۸ ہجری فروری ۲۰۰۷ء
مطبع : اطہر پریس
ناشر : دارالاشاعت کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ وَ کَفٰی وَسَلَامٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی

# پیش لفظ

## مفتی جسٹس محمد تقی عثمانی صاحب مدظلہم

قرآن پاک کی اُردو تفاسیر میں ''تفسیر عثمانی'' کو جو امتیاز حاصل ہے۔ وہ اہل نظر اور اہل دانش سے مخفی نہیں ہے۔ نہ اس کو کسی مفصل تعارف کی ضرورت ہے اس تفسیر کا ابتدائی حصہ (سورۂ آل عمران تک) شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن صاحب قدس سرہٗ کی تالیف ہے اور باقی حصہ ان کے شاگرد رشید شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد صاحب عثمانی قدس سرہٗ نے تحریر فرمایا ہے۔ یہ تفسیر ہندوستان اور پاکستان میں بارہا شائع ہو کر افادۂ خاص وعام کا باعث بنی ہے۔ لیکن اب تک یہ کتاب ہمیشہ قرآن کریم کے حواشی کے طور پر شائع ہوتی رہی ہے۔

میرے برادر بزرگ جناب محمد رضی صاحب عثمانی رحمہ اللہ مالک دارالاشاعت کراچی کی عرصہ سے خواہش یہ تھی کہ یہ تفسیر حواشی کے انداز کے بجائے ایک مستقل کتاب تفسیر کے طور پر شائع ہو۔ چنانچہ انہوں نے اپنی حیات میں اس ارادے کی تکمیل کے لئے میرے بڑے بھائی جناب محمد ولی رازی صاحب سے فرمائش کی کہ وہ اس پر عنوانات کا اضافہ فرمائیں تاکہ اس سے استفادہ آسان ہو، چنانچہ برادر موصوف مدظلہم نے پوری تفسیر پر تقریباً چار ہزار عنوانات قائم کئے۔ تفسیر کی مفصل فہرست بنائی اور اسے حسن ترتیب کے ساتھ مرتب فرمایا۔

افسوس ہے کہ برادر مرحوم جناب محمد رضی صاحب عثمانی رحمہ اللہ اپنی حیات میں اس کتاب کو مطبوعہ شکل میں نہ دیکھ سکے اور اس کی کتابت کی تکمیل سے پہلے ہی وہ اپنے مالک حقیقی سے جا ملے۔ انّا للّٰہ و انّا الیہ راجعون۔

لیکن مرحوم کے صاحبزادے عزیزم محمد خلیل اشرف صاحب سلمہٗ نے اس کام کو مرحوم کی خواہش اور مزاج کے مطابق جاری رکھا اور اب یہ تفسیر ہدیۂ ناظرین کی جارہی ہے۔

امید ہے کہ نئے عنوانات، ترتیب وترقیم اور نئے اندازِ طباعت کے ساتھ یہ عظیم تفسیر انشاءاللہ قرآنی علوم کے طلبہ اور عام قارئین کے لئے ایک بہترین تحفہ ثابت ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اس کام کے محرّک، مرتب اور ناشر کو جزائے خیر عطا فرمائیں۔ اس خدمت کو اپنی بارگاہ میں شرف قبولیت عطا فرمائیں اور اس کا نفع عام اور تام فرمائیں۔ آمین۔ والسلام

احقر
محمد تقی عثمانی
دارالعلوم کراچی ۱۴

۲۱ ربیع الاوّل ۱۴۱۱ھ

نوٹ: ادارہ حضرت مولانا فضل الرحیم صاحب مدظلہم کا شکر گزار ہے کہ انہوں نے ہماری درخواست پر اپنے نمائندے مولانا قاسم صاحب کے ذریعہ اس ایڈیشن کو طبع کرنے کا موقع عنایت فرمایا۔ جزاک اللہ۔

کارکنان دارالاشاعت کراچی
17/02/07

# تفسیر عثمانی کے ترکیبی عناصر

## از: محمد ولی رازی

اَلْحَمْدُلِلّٰهِ وَكَفٰى وَسَلَامٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى

تفسیر عثمانی پچھلے ساٹھ برس سے برصغیر کی اردو تفاسیر میں ایک نہایت مقبول اور انتہائی معتبر نام رہا ہے۔ اس غیر معمولی مقبولیت کی وجہ سے اس تفسیر کی وہ بعض خصوصیات تو ہیں ہی جو دوسری تفاسیر میں مفقود ہیں اور جن کا مختصر ذکر ان سطور میں انشاء اللہ آگے آئے گا لیکن میرے خیال میں اس کی اصل وجہ ان تین اکابر کا علم و فضل، اخلاص وللّٰہیت اور کمالِ احتیاط وادب کے ساتھ قرآن کریم کی خدمت کی دُھن ہے جو اصل میں تفسیر عثمانی کے اجزائے ترکیبی ہیں۔ یہ تین بڑے نام حضرت شاہ عبدالقادر دہلوی۔ حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن صاحب اور شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہم کے ہیں۔ تفسیر عثمانی کی افادیت، خصوصیات اور اہمیت کا اندازہ کرنے کے لئے اس کا تاریخی پس منظر جاننا ضروری ہے۔ اس پس منظر میں قارئین کے لئے اس تفسیر کے اصل مقام کو متعین کرنے میں سہولت ہوگی۔

موضح القرآن: حضرت شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ کا اُردو ترجمہ ''موضح القرآن'' اپنی غیر معمولی خصوصیات کی وجہ سے برصغیر کے مسلمانوں میں ''الہامی ترجمہ'' کے نام سے مشہور رہا ہے۔ اور حقیقت میں یہ قرآن کریم کا واحد ترجمہ ہے جو اردو میں پہلا بامحاورہ ترجمہ ہونے کے ساتھ ساتھ قرآنی الفاظ کی ترتیب اور اس کے معانی و مفہوم سے حیرت انگیز طور پر قریب ہے۔ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اس ترجمہ کی تکمیل میں تقریباً چالیس سال جو محنت شاقہ اٹھائی ہے وہ اہل علم سے پوشیدہ نہیں ہے۔ قرآن کریم کا یہ ترجمہ اردو زبان کا ایک قیمتی سرمایہ ہے جس کی حفاظت ہندو پاک کے مسلمانوں کے لئے ایک دینی فریضہ کی حیثیت رکھتی ہے۔ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ نے اس ترجمہ کی متعدد خوبیوں کا تذکرہ کرنے کے بعد تحریر فرمایا ہے۔

''حضرت ممدوح علیہ الرحمۃ کا ترجمہ جسے استعمال محاورات میں بے نظیر سمجھا جاتا ہے ویسے ہی باوجود پابندیٔ محاورہ، قلت تغیر اور خفت تبدل میں بھی بے مثل ہے۔'' (مقدمہ ترجمہ شیخ الہند۔ دار التصنیف۔ کراچی)

چودھویں صدی کے آغاز تک اُردو میں قرآن کریم کے متعدد تراجم شائع ہو چکے تھے۔ ان میں بعض ترجمے بامحاورہ اور مروج زبان میں اہل علم واہل دیانت حضرات کے تھے اور اس کے مقابلے میں بعض تراجم ایسے بھی آئے جو آزاد خیال حضرات نے کیے تھے اور جن میں گوناگوں اغلاط ومفاسد پائے جاتے تھے اور ان میں قرآن کریم کے مفاہم پر زبان کے تقاضوں کو ترجیح دی گئی تھی آسان اور بامحاورہ زبان کی وجہ سے یہ ترجمے عوام میں مقبول ہونے لگے۔

دوسری طرف حضرت شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ کے ترجمے سے استفادۂ عام میں کچھ دشواریاں پیش آنے لگیں اوّل تو یہ کہ اس ترجمے کے بعض الفاظ اور محاورات وقت گزرنے کے ساتھ یا تو متروک ہو گئے یا ان کا استعمال بہت کم ہو گیا۔

دوسری دُشواری ترجمہ کی وجہ سے نہیں بلکہ طبیعتوں کی سہل پسندی کی وجہ سے پیدا ہوئی یعنی اس ترجمہ کی جو سب سے نمایاں اور ممتاز خوبی تھی کہ کم سے کم الفاظ میں قرآن کریم کے مفہوم ومنشاء کی تعبیر۔ یہی خوبی ان طبیعتوں پر گراں گزرنے لگی جو غور وفکر کی عادی نہیں رہیں۔ اس وجہ سے بھی ان کا میلان ان جدید ترجموں کی طرف زیادہ ہونے لگا۔

ان ترجموں کی غلطیوں اور مفاسد سے لوگوں کے بچانے کے لئے اس وقت کے علمائے کرام کو اس بات کی شدید ضرورت محسوس ہوئی کہ ایک نیا ترجمہ سہل اردو میں ایسا کیا جائے جو ایک طرف ان مفاسد سے بھی پاک ہو اور دوسری طرف مروجہ محاورے کے مطابق سہل اور آسان ہو۔

ترجمہ شیخ الہند: اُس وقت کے اہلِ علم نے حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ سے ایسا ترجمہ کرنے کی درخواست کی۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے غور وفکر کے بعد فرمایا کہ پہلی ضرورت یعنی زبان ومحاورے کی سہولت تو بعض نئے ترجموں سے پوری ہوگئی جو اہل علم وفہم حضرات نے کئے ہیں۔ البتہ یہ ترجمے ان خوبیوں سے محروم ہیں جو موضح القرآن میں موجود ہیں۔ اب اگر کوئی نیا ترجمہ کیا جائے گا تو وہ آسان اور بامحاورہ تو ہوگا مگر حضرت شاہ صاحبؒ کے ترجمے کی خوبیاں کہاں سے آئیں گی؟ فرمایا کہ اب یہ اندیشہ ہو گیا ہے کہ نئے ترجموں کی موجودگی میں حضرت شاہ صاحب کی یہ بے مثال قرآنی خدمت کہیں رفتہ رفتہ معدوم ہی نہ ہو جائے۔ چنانچہ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

''اس چھان بین اور دیکھ بھال میں تقدیر الٰہی سے یہ بات دل میں جم گئی کہ حضرت شاہ صاحبؒ کا افضل ومقبول ومفید ترجمہ رفتہ رفتہ تقویم پارینہ نہ ہو جائے۔ یہ کس قدر نادانی بلکہ کفرانِ نعمت ہے اور وہ بھی سرسری عذر کی وجہ سے اور عذر بھی وہ جس میں ترجمہ کا کوئی قصور نہیں اگر قصور ہے تو لوگوں کی طلب کا قصور ہے۔''

اس لئے حضرت شیخ الہندؒ رحمۃ اللہ علیہ نے جدید ترجمہ کا ارادہ تو اس لئے نہیں فرمایا کہ حضرت شاہ عبدالقادرؒ کے ترجمہ کی حفاظت ضروری تھی۔ البتہ اس ترجمے سے استفادہ کرنے میں جو مذکورہ بالا دشواریاں تھیں ان کو دور کرنے کا ارادہ فرمالیا۔ چنانچہ اس ارادے کے بارے میں آپ فرماتے ہیں۔

''اس لئے ننگ خلائق کو یہ خیال ہوا کہ حضرت شاہ صاحب ممدوح کے مبارک مفید ترجمہ میں لوگوں کو جو کل دو خلجان ہیں یعنی ایک بعض الفاظ و محاورات کا متروک ہو جانا دوسرے بعض مواقع میں ترجمہ کے الفاظ کا مختصر ہونا۔ جو اصل میں ترجمہ کی خوبی تھی مگر بنائے زمانہ کی سہولت پسندی اور مذاق طبیعت کی بدولت اب یہاں تک نوبت آ گئی کہ جس سے ایسے مفید اور قابل ترجمہ کے متروک ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ سو اگر غور و احتیاط کے ساتھ اُن الفاظِ متروکہ کی جگہ الفاظ مستعملہ لے لئے جائیں اور اختصار و اجمال کے موقعوں کو تدبّر کے ساتھ کوئی لفظ مختصر زائد کر کے کچھ کھول دیا جائے تو پھر انشاء اللہ حضرت شاہ صاحب کا یہ صدقۂ فاضلہ بھی جاری رہ سکتا ہے۔'' (مقدمہ ترجمہ شیخ الہندؒ)

اس للّٰہیت و اخلاص اور احتیاط و تدبّر کے ساتھ حضرت شیخ الہندؒ نے مذکورہ بالا مقاصد سامنے رکھ کر حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ترجمے موضح القرآن میں نظر ثانی اور ترمیم کا کام شروع فرمادیا۔ اور آخر ۱۳۳۶ھ میں اس عظیم خدمت کو مکمل فرمایا اور اس میں بھی جس احتیاط و ادب سے کام لیا ہے وہ حقیقت میں انہی حضرات کا حصّہ ہے۔ ملاحظہ فرمایئے اپنے ترجمے کے مقدمہ میں ارشاد فرماتے ہیں۔

''جس موقع پر ہم کو لفظ بدلنے کی نوبت آئی ہے وہاں ہم نے یہ نہیں کیا کہ اپنی طرف سے جو مناسب سمجھا بڑھا دیا۔ نہیں بلکہ حضرات اکابر کے تراجم میں سے لینے کی کوشش کی ہے۔ خود موضح القرآن میں دوسری جگہ کوئی لفظ مل گیا۔ یا حضرت مولانا رفیع الدین کے ترجمے میں یا فتح الرحمٰن میں۔ حتی الوسع ان میں سے لینے کی کوشش کی ہے۔ ایسا تغیر جس کی نظیر مقدس حضرات کے تراجم میں نہ ہو۔ ہم نے کل ترجمہ میں جائز نہیں رکھا۔''

اللہ اکبر! ان حضرات کی بے نفسی، خوف خدا اور اپنے بزرگوں کے احترام و ادب کا یہ نمونہ کتنا مفید اور سبق آموز ہے؟ تمام تراجم میں تلاش و جستجو کی یہ محنت شاقہ اس لئے اٹھائی کہ اپنی جانب سے ایک آدھ لفظ کا اضافہ بھی گوارا نہ تھا۔ اسی اخلاص وللّٰہیت ہی کا ثمرہ ہے کہ ترجمہ شیخ الہندؒ کو جو مقام آج حاصل ہے وہ کسی دوسرے ترجمے کو حاصل نہیں۔ اس ترجمے کو موضح القرآن سے ممتاز رکھنے کے لئے آپ نے اس کا نام ''موضح فرقان'' تجویز فرمایا تھا۔ مگر یہ ترجمہ شیخ الہندؒ ہی کے نام سے مشہور و معروف ہوا۔

حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ نے چھ اشعار پر مشتمل ایک قطعہ میں اس ترجمہ کی تاریخ بیان فرمائی ہے۔ اس قطعہ کا آخری شعر جس سے تاریخ نکلتی ہے۔ یہ ہے۔

بے شش و پنج بگفتہ محمود — سالِ اُو موضح فرقانِ حمید

اس شعر سے تاریخ اس طرح نکلتی ہے کہ بے شش و پنج (یعنی چھ اور پانچ۔ کل گیارہ اعداد) کم کر دیں تو ''موضح فرقان حمید'' کے اعداد سے سال ۱۳۳۶ھ نکل آئے گا۔

فوائد عثمانی: یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ حضرت شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے ترجمہ کے ساتھ کچھ مختصر حواشی بھی تحریر فرمائے تھے جن میں اختصار کے ساتھ انتہائی مفید تفسیری توضیحات شامل تھیں۔ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ نے ترجمہ کی تکمیل کے بعد ایک اہم کام یہ بھی شروع فرمایا کہ ان حواشی کو دوبارہ اپنی زبان میں اس طرح تحریر کرنا شروع کیا کہ جہاں ضرورت سمجھی وہاں اجمال کی تفصیل فرمادی اور مفید تفسیری وضاحتوں کا اضافہ بھی فرمایا۔ لیکن حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کی حیات میں یہ کام صرف سورۂ آل عمران تک ہوسکا۔ اور اس طرح تفسیری فوائد کا کام ادھورا رہ گیا۔

اس کام کی تکمیل کے لئے اللہ تعالیٰ نے شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کو منتخب فرمایا اور انہوں نے اپنے مشفق استاد رحمۃ اللہ علیہ کے اس ادھورے کام کی تکمیل کا ارادہ فرمایا اور انہی مقاصد کو سامنے رکھ کر نہایت ادب و احترام کے ساتھ جانفشانی سے اس کام کی طرف متوجہ ہوئے۔ حضرت علامہ عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ تعالیٰ نے جس علم و فضل، بصیرت و حکمت اور عصرِ حاضر کی مزاج شناسی عطا فرمائی تھی۔ اُن کے تحریر کردہ تفسیری فوائد میں جگہ جگہ ان کا اظہار ہوا اور اس طرح فوائد عثمانی نے ایک ایسی مختصر مگر جامع اور عصرِ حاضر کی ضرورتیں پوری کرنے والی تفسیر نے لے لی۔ جس کی مثال اُردو میں موجود نہ تھی۔ حضرت علامہ عثمانی رحمۃ اللہ علیہ نے خاص یوم عرفہ کو وقوف عرفات کے وقت ۱۳۵۰ھ کو دیو بند میں اس کام کی تکمیل فرمائی۔

حضرت علامہ عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کے تبحر علمی اور تقریر و تحریر کی سحر انگیزی کا اندازہ اہل علم ہی کر سکتے ہیں۔ تحریک پاکستان میں علمائے کرام کی جماعت کے سرخیل حضرت علامہ عثمانی رحمۃ اللہ علیہ ہی تھے۔ احقر کے والد ماجد حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ حضرت عثمانیؒ کے دستِ راست اور سب سے زیادہ معتمد علیہ تھے۔

احقر کو اپنی نوجوانی میں والد ماجد رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضری کی سعادت کثرت سے حاصل رہی۔ اگرچہ اس بے فکری کے زمانے میں نہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے علمی مقام کا کوئی شعور تھا اور نہ اس باکمال شخصیت کے کمالات کا کوئی اندازہ۔ البتہ کراچی کے پُر ہجوم جلسوں میں

حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کی سحر انگیز تقاریر کی اہمیت کا اثر آج بھی قلب میں محسوس ہوتا ہے۔

تفسیر عثمانی کی بعض خصوصیات تفسیر عثمانی کی اصل علمی خصوصیات کا اندازہ کرنا تو اہل علم کا کام ہے۔لیکن اس کی خصوصیات جو مجھ جیسے ایک عام آدمی کو بھی بسہولت نظر آ جاتی ہیں۔مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ مختصر ہونے کے باوجود قرآن کریم کے منشا ومفہوم کی تعبیر میں اتنی جامع ہے کہ اکثر مقامات پر قرآن کریم کے طالب علم کو بڑی تفاسیر سے مستغنی کر دیتی ہے۔

۲۔ قرآن کریم کی آیات کا باہمی ربط اتنا واضح ہے کہ مسلسل ترجمہ پڑھنے والے کو کہیں ربط کی کمی کا احساس نہیں ہوتا۔

۳۔ قرآن کریم کی مختلف آیات میں جہاں جہاں ظاہری تعارض معلوم ہوتا ہے ان آیات کی طرف مراجعت کر کے رفع تعارض کی سہل تقریر کی گئی ہے۔

۴۔ عصر حاضر میں پیدا ہونے والے اشکالات کا شافی جواب دیا گیا ہے اور اکثر مقامات پر اپنے دلنشین انداز میں عقلی دلائل بھی مہیا کیے گئے ہیں۔

۵۔ جن مقامات پر ایک سے زائد تفسیری آراء پائی جاتی ہیں وہاں راجح تفسیر کو ترجیحی وجوہات کے ساتھ اختیار فرمایا ہے۔

۶۔ اہل علم کے لئے اکثر مقامات پر ایسے لطیف علمی اشارات کر دیئے گئے ہیں جن سے ان مقامات پر متوقع دشواریوں کے حل کی طرف رہنمائی ملتی ہے۔

۷۔ زبان کی سہولت اور جدید محاورات کی مطابقت کا اتنا غیر معمولی اہتمام فرمایا کہ ساٹھ سال گزر جانے پر بھی اس تفسیر کی زبان آج کی زبان معلوم ہوتی ہے۔

تفسیری عنوانات کا اضافہ: زمانے کے ساتھ ساتھ ضرورتیں بھی بدلتی رہتی ہیں۔اب تک تفسیر عثمانی قرآن کریم کے حاشیے ہی پر طبع ہوتی رہی ہے۔اس زمانے میں طبیعتوں کی سہل پسندی اور بڑھ گئی اور حاشیوں کا رواج رفتہ رفتہ ختم ہونے لگا۔اب تک جس انداز میں تفسیر عثمانی چھپتی رہی ہے۔اس کی صورت یہ ہے کہ بین السطور ترجمے میں جہاں تفسیری فائدہ دینا ہے۔اس کا نمبر دے دیا جاتا ہے اور پھر وہی نمبر حاشیہ پر دے کر اس کے تحت تفسیر لکھ دی جاتی ہے اور پھر صفحہ کے فوائد کا نمبر ایک سے شروع ہوتا ہے اس صورت میں قباحت یہ ہے کہ ہر صفحہ کے تفسیری فوائد کو اسی صفحہ تک محدود رکھنا اکثر ممکن نہیں ہوتا۔اس طرح ایک آیت کا تفسیری فائدہ اگر دیکھنا ہے تو ضروری نہیں ہے کہ وہ مضمون اسی صفحہ پر مل جائے۔وہ کسی اگلے صفحہ پر دیکھنا ہوتا ہے اور اس طرح استفادہ میں دشواری پیش آتی ہے۔دوسری قباحت یہ ہے کہ حاشیہ میں جگہ کی کمی کی وجہ سے قلم باریک ہوتا ہے اور پڑھنے والے کو ایک الجھن سی محسوس ہوتی ہے اور چونکہ اس زمانے میں اشاعت وطباعت کی سہولتوں کی وجہ سے جدید کتابیں بہت صاف اور سہل ہوتی ہیں۔اس لئے اس قدیم طرز کے حاشیوں کو دیکھ کر ہی ایک عام پڑھنے والا گھبراہٹ محسوس کرتا ہے۔چنانچہ خود مجھے بھی جب بھی استفادہ کی ضرورت پیش آئی تو معارف القرآن کی آٹھ جلدوں پر مشتمل تفسیر سے استفادہ نسبتاً زیادہ آسان معلوم ہوا۔ان وجوہات کی وجہ سے تفسیر عثمانی کی افادیت بھی متاثر ہونے لگی۔اب پھر یہ ضرورت پیش آئی کہ جدید تقاضوں کے مطابق اس کی نئی کتابت وطباعت ہو اور حاشیہ کے بجائے یہ تفسیری فوائد باقاعدہ تفسیر کے متن کے طور پر شائع کئے جائیں۔

جس وقت احقر نے یہ مضمون تحریر کیا تھا برادر محترم ہمارے درمیان موجود تھے اور اس کام کی تکمیل پر بے اندازہ خوشی کا اظہار فرمایا اور مجھے انعام سے بھی سرفراز فرمایا۔تقریباً دس ماہ کی تکلیف دہ حالت کے بعد اللہ کا حکم پورا ہوا اور وہ ۱۱ اگست ۱۹۹۰ء کو مالک حقیقی سے جا ملے۔ انا للہ و انا الیہ راجعون اللہ تعالیٰ انہیں وہاں اپنی رضا اور مغفرت کے انعامات سے نوازے۔آمین

میرے برادر محترم مولانا محمد رضی عثمانی صاحب رحمۃ اللہ علیہ (مالک دارالاشاعت کراچی) کی ایک طویل عرصہ سے یہ خواہش تھی کہ وہ اس کے تفسیری فوائد پر عنوانات کا اضافہ کروا کے اس کو جدید طرز کے مطابق از سر نو شائع کریں۔میرے بھتیجے اور برادر محترم کے صاحبزادے عزیزم خلیل اشرف سلمہ نے شعبان ۱۴۰۹ھ کے آخر میں مجھ سے اس خواہش کا اظہار بھی کیا اور درخواست بھی کی کہ تفسیری عنوانات کا کام میں کر دوں۔اس کام کی اہمیت اور افادیت میں تو کوئی شبہ نہیں تھا لیکن اس کا کبھی وہم بھی نہیں گزرا تھا کہ مجھ جیسے بے علم و بے عمل آدمی کے بارے میں بھی یہ سوچا جا سکتا ہے کہ تفسیر عثمانی کی اس علمی خدمت کی کوئی اہلیت اس میں موجود ہے۔

پھر یونیورسٹی میں اپنی تدریسی مصروفیات کے علاوہ پچھلے تقریباً ڈھائی سال سے بائبل سے قرآن تک (اردو ترجمہ اظہار الحق) جو تین جلدوں پر مشتمل ہے اس کے انگریزی ترجمہ کے کام میں مصروف تھا اور اس وقت تیسری جلد کا آغاز ہی کیا تھا۔اس کے علاوہ بھی کچھ دوسرے تحریری کاموں میں مشغول ہونے کی وجہ سے اس نئے کام کو شروع کرنے کا کوئی تصور بھی میں نہیں کر سکتا تھا۔لیکن ساتھ ہی یہ لالچ بھی قوت کے ساتھ دل میں پیدا ہوا کہ اگر حق تعالیٰ شانہ مدد فرمائیں اور اس احقر سے قرآن کریم کی یہ خدمت ہو سکے تو یہ ایک ایسی نعمت اور سعادت ہوگی کہ جس کا تصور بھی احقر نہیں کر سکتا۔برادر عزیز جسٹس مولانا تقی عثمانی سلمہ اللہ تعالیٰ سے اس کا ذکر آیا تو انہوں نے بھی اصرار سے اس کام کی تائید کی اور اس طرح اس خدمت کے لئے کچھ ہمت پیدا ہونے لگی۔رمضان المبارک شروع ہو گئے اور آخر یہ ہمت ارادے کی شکل اختیار کر گئی چنانچہ ۹ رمضان المبارک ۱۴۰۹ھ ۱۲ اپریل ۱۹۸۹ء کی شب میں اللہ تعالیٰ کی مدد کے بھروسے احقر نے اس کام کی ابتداء کر دی اور دوسرے تحریری کاموں کو فی الحال ملتوی کر دیا۔اس کام کی ابتداء میں ایک طرف تو یہ خیال انتہائی مسرور کن تھا کہ اس تفسیر میں جن اکابر کے نام شامل ہیں ان سے نام

کے ساتھ اس سراپا خطا کار و سیاہ کار کا نام بھی شامل ہو گیا تو کیا بعید ہے ان حضرات کی برکت سے حق تعالیٰ شانہٗ اس احقر کے ساتھ بھی آخرت میں رحمت کا معاملہ فرما دیں اور جس طرح گندم کے ساتھ خس و خاشاک بھی اسی قیمت پر تل کر چلے جاتے ہیں اسی طرح شاید حق تعالیٰ شانہٗ ان بڑے ناموں کے ساتھ احقر کو بھی خس و خاشاک کی طرح قبول فرمالیں۔ دوسری طرف اپنی بے بضاعتی، بے علمی اور بے عملی کے پیش نظر یہ خوف بھی طاری رہا کہ اپنی نااہلی کے باوجود اس کام کی جرأت پر کہیں مواخذہ نہ ہو جائے۔

الحمد للہ ۹ رمضان المبارک ۱۴۰۹ھ ۱۱ اپریل ۱۹۸۹ء کو شروع کر کے ۹ صفر المظفر ۱۴۱۰ھ ستمبر ۱۹۸۹ء کو پورے پانچ ماہ میں اس کی تکمیل ہوئی۔ اگر یہ کوئی مفید کام ہوا ہے تو حق تعالیٰ شانہٗ کی دی ہوئی اس توفیق اور سعادت کے شکر کے لئے میرے پاس الفاظ نہیں، ورنہ میرے لئے یہ بھی بڑی کامیابی ہوگی کہ آخرت میں حق تعالیٰ شانہٗ کا یہ مواخذہ نہ ہو کہ تو نے یہ جرأت کیوں کی؟ رب اغفر و ارحم و انت خیر الراحمین

تفسیر عثمانی میں اس وقت احقر نے جو کام کیے وہ دو ہیں۔ ایک تو یہ کہ ہر سورت کے فوائد کے نمبر مسلسل لگائے گئے ہیں اور وہی نمبر بین السطور ترجمے میں دیے گئے ہیں۔ مثلاً سورہ بقرہ میں جتنے فوائد ہیں، جو تین سو سے زائد ہیں ان کے نمبر ایک سے شروع کر کے آخر تک مسلسل لگائے گئے ہیں۔ اس سے قرآنی آیت یا الفاظ کے متعلق فائدے کو دیکھنا پہلے کے مقابلے میں بہت سہل ہو جائے گا۔ دوسرا اصل کام تفسیری عنوانات قائم کرنے کا ہے۔ اس کام کی مشکلات اور دشواریوں کا اندازہ احقر کو کام شروع کرنے کے بعد ہی ہوا۔ مثلاً ایک عام دشواری تو یہی تھی کہ قرآن کریم کی ایک آیت میں متعدد مضامین ہوتے ہیں ان میں سے کس مضمون کو عنوان بنایا جائے اس کا یہ فیصلہ اکثر مقامات پر سخت دشوار ہوا۔ اس کے علاوہ بھی اس کام میں کیا نزاکتیں اور عملی دشواریاں ہیں اس کا اندازہ اہل علم کر سکتے ہیں۔ ان کا تذکرہ غیر ضروری طوالت کا سبب ہوگا۔

تفسیری عنوانات کے قائم کرنے کے وقت جو امور احقر کے پیش نظر رہے یا جو فوائد اور سہولتیں اس اضافے سے متوقع ہیں۔ وہ مندرجہ ذیل ہیں۔

☆ کل تفسیری عنوانات کی تعداد لگ بھگ پانچ ہزار ہے۔

☆ ان تفسیری عنوانات کی فہرست درحقیقت تفسیر عثمانی کا ایک تفصیلی انڈکس ہے جو خود مستقل افادہ کی چیز ہے۔

☆ ہر سورت کے تفسیری عنوانات پر نظر ڈالنے سے اس سورت کے مضامین سے اجمالی واقفیت چند لمحوں میں حاصل ہو جاتی ہے۔

☆ احقر نے عنوانات قائم کرنے کے وقت حضرت علامہ عثمانی رحمۃ اللہ کے فوائد ہی کو بنیاد بنایا ہے اور اس پر سختی سے عمل کیا ہے مثلاً قرآن کے ظاہری الفاظ سے ایک عنوان بظاہر متعین معلوم ہوتا ہے مگر تفسیر میں اس طرف التفات نہیں کیا گیا تو تفسیر ہی کے مطابق عنوان اختیار کیا گیا ہے۔

☆ ایک تفسیری فائدے میں اگر ایک سے زائد مضامین بیان ہوتے ہیں تو اس موقع کے مناسب اگر تفسیر میں واضح طور پر کسی ایک مضمون پر زور ہے تو وہاں اسی مضمون کو عنوان بنایا گیا ہے۔

☆ بعض تفسیری فوائد میں حضرت علامہ نے طویل کلام کیا ہے۔ اس میں اگر کوئی اہم علمی نکتہ، یا کوئی مفید مضمون آیت کی تفسیر کے ذیل میں آ گیا ہے تو اس جگہ کوئی نیا نمبر لگائے بغیر ایک نیا عنوان قائم کر دیا گیا ہے۔ اس لئے یہ ضروری نہیں ہے کہ ایک فائدہ کا صرف ایک ہی عنوان ہو۔

☆ قصص اور واقعات کی تکرار میں اکثر مقامات پر قرآن کریم نے کہیں کہیں معمولی فرق کیا ہے۔ مثلاً حضرت موسیٰ، حضرت نوح اور دوسرے انبیاء علیہم السلام کے واقعات مختلف جگہوں پر بار بار آئے ہیں۔ ان میں جہاں کوئی نئی تفصیل یا نئی اطلاع موجود ہے اس کے عنوان میں شامل کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اس طرح واقعات کی مختلف تفصیلات فہرست مضامین سے آسانی سے معلوم کی جا سکتی ہیں۔

☆ یہ اہتمام نہیں کیا گیا کہ صرف ان تفسیری فوائد پر عنوان لگایا جائے جن کی عبارت کچھ طویل ہو، بلکہ اگر کسی جگہ صرف ایک سطر کا فائدہ ہے اور اس کا مضمون عنوان کا متقاضی ہے تو وہاں بھی عنوان قائم کر دیا گیا ہے۔

☆ حتی الوسع احتیاط کے باوجود اس کام میں بہت جگہ احقر سے سہو و خطا کا صدور یقیناً ہوا ہوگا۔ اس کے لئے یہ درخواست ہے کہ احقر کو یا ناشر کو ان مقامات کی نشاندہی فرما دیں تو ان کو آئندہ طباعت سے درست کر لیا جائے۔ آخر میں بارگاہ رب العلمین میں دست بدعا ہوں کہ وہ اس حقیر کوشش کو قبول فرما کر اس کو پڑھنے والوں کے لئے مفید اور احقر کے لئے دین و دنیا کا سرمایہ بنا دے۔ آمین

محمد ولی رازی
۴۳۷۔ بی اشرف منزل۔ گارڈن ایسٹ کراچی نمبر ۵
مورخہ یکم ربیع الاول ۱۴۱۰ھ
۳ / اکتوبر ۱۹۸۹ء

نَحۡمَدُاللّٰهَ الۡعَلِیَّ الۡعَظِیۡم بسم اللہ الرحمن الرحیم وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِهِ الۡکَرِیۡم

# شیخ العالم المعروف بہ شیخ الہند حضرت محمود حسنؒ کی مختصر سوانح حیات

قرآن کریم کا پیشِ نظر اُردو ترجمہ شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسن اسیر مالٹا کا ہے۔ حضرت شیخ الہندؒ نے شاہ عبدالقادرؒ کے اُردو ترجمہ کو بامحاورہ اپنے دور کی روزمرہ کی زبان میں ڈھال کر مرتب کیا ہے۔ لہٰذا اس ترجمہ کلامِ پاک کے سلسلہ میں شیخ الہندؒ کی مختصر سوانح عمری پیش کی جاتی ہے۔

۱۔ **پیدائش:**۔ شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسنؒ ۱۲۶۸ ہجری میں بریلی میں پیدا ہوئے۔ ان ایام میں یہاں پر آپ کے والد ماجد جناب مولانا ذوالفقار علیؒ صاحب بحیثیت ڈپٹی انسپکٹر مدارس مقیم تھے۔ آپ کا اصل وطن دیوبند ضلع سہارنپور ہے۔

۲۔ **تعلیم اور اساتذہ:**۔ آپ نے قرآن پاک میانجی منگلوری سے پڑھا۔ فارسی کی ابتدائی کتابیں مولانا عبداللطیف صاحبؒ سے پڑھیں۔ کتب فارسی کی تکمیل اور عربی کی ابتدائی کتابیں اپنے چچا مولانا مہتاب علی صاحبؒ سے پڑھیں ۱۵ محرم ۱۲۸۳ھ میں دارالعلوم دیوبند کا افتتاح ہوا تو آپ اس کے سب سے پہلے طالب علم ہوئے اور سب سے پہلے اُستاد ملا محمودؒ مقرر ہوئے ۱۲۸۶ھ میں صحاح ستہ کی کتابیں بانی دارالعلوم دیوبند حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتویؒ سے پڑھیں، حدیث میں آپ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب مدرس اوّل دارالعلوم دیوبند کے بھی شاگرد رہے ۱۹ ذیقعدہ ۱۲۹۰ھ کو سند فراغ حاصل کی۔

۳۔ **تدریسی خدمات:**۔ آپ نے ۱۲۸۸ھ سے دارالعلوم دیوبند میں مدرس چہارم کی حیثیت سے تدریسی خدمات کا آغاز فرمایا اور ۱۳۰۵ھ میں صدر مدرس یعنی شیخ الحدیث کے درجہ پر فائز ہوئے۔ آپ ۱۲۸۹ھ تا ۱۳۰۵ھ یعنی ۱۶ سال تک بحیثیت مدرس خدمات انجام دیتے رہے ۱۳۰۵ھ سے ۱۳۳۳ھ تک شیخ الحدیث کی حیثیت سے بحسن وخوبی طلباء دارالعلوم کو فیضیاب فرماتے رہے۔ ۴۴ سال کی اس مدّت میں ہزاروں تشنگانِ علم نے آپ کے فیوض سے سیراب ہوکر دنیا کے کونہ کونہ میں علم کی شمعیں روشن کیں۔

۴۔ **سیاسی زندگی:**۔ ایک طرف آپ کی زندگی کا مقصد اشاعت دین تھا تو دوسری طرف آپ آزادئ ہند کے دل و جان سے خواہاں تھے۔ یعنی آپ چاہتے تھے کہ ہندوستان سے انگریز کا تسلّط ختم کیا جائے۔ جنگ بلقان ۱۳۲۹ھ، ۱۳۳۰ھ میں آپ نے بڑھ چڑھ کر ترکوں کی مدد کی اور کافی رقم چندہ کی شکل میں اکٹھی کر کے ان کو بھیجی۔ یہاں تک کہ دارالعلوم کے طلباء اور اساتذہ کو بھی اس کام میں مصروف کر کے کچھ دنوں کے لئے مدرسہ بند کر دیا۔

آپ کی ذات علم وسیاست کی محور تھی، ۱۳۲۷ھ میں آپ نے جمعیۃ الانصار کی بنیاد ڈالی جس کے امیر آپ اور مولانا عبیداللہ صاحبؒ سندھی سیکرٹری مقرر ہوئے۔ اس کے اجلاس اپریل ۱۳۲۹ھ میں بمقام مرادآباد ۱۳۳۰ھ میں بمقام میرٹھ اور ۱۳۳۱ھ میں بمقام شملہ منعقد ہوئے۔ ان اجلاسوں کی ہندوستان میں دھوم مچ گئی اور حکومت برطانیہ بھی چونک پڑی، آپ نے سلاطین اسلام کو متحد کر کے ہندوستان پر حملہ کرنے کی اسکیم بھی تیار کی اور مولانا عبیداللہ سندھیؒ کو کابل روانہ کیا تاکہ اس کو عملی جامہ پہنایا جائے اور خود حجاز مقدس تشریف لے گئے۔ وہاں پر غالب پاشا، انور پاشا اور ترکی کے دیگر وزراء کو اسکیم سے آگاہ کیا۔

۵۔ **اسیریٔ مالٹا اور تکمیلِ ترجمۂ قرآن کریم**:- آپ اپنی اسکیم سے آگاہ کرنے کے لئے خود ترکی جانے کا عزم رکھتے تھے مگر طائف میں آپ کو گرفتار کرادیا گیا ۱۸ ربیع الاوّل ۱۳۳۵ھ بروز جمعہ کسی انسپکٹر کی نگرانی میں روانہ کر کے ۲۷ ربیع الاوّل ۱۳۳۵ھ کو مالٹا پہنچائے گئے۔ آپ پر بغاوت کے الزام میں مقدمہ چلایا گیا اور ۱۳۳۵ھ میں مالٹا ہی میں قید کر دیا گیا۔ آپ ۲۹ ربیع الثانی ۱۳۳۵ھ کو مالٹا پہنچے اور شوال ۱۳۳۵ھ سے ترجمہ کلام پاک کا سلسلہ پھر شروع کیا۔ اس طرح دو شوال ۱۳۳۶ھ کو ایک سال کی قلیل مدت میں اس کی تکمیل ہوئی۔ سورۂ نساء تک تفسیری حواشی بھی انہی ایام میں لکھے گئے۔ چند سال بعد رہائی ہوئی اور ۱۳۳۸ھ کو دیوبند پہنچ کر تحریک خلافت میں زور وشور سے حصہ لیا۔

۶۔ **وفات**:- ہندوستان میں تحریک خلافت اور حریت کے شعلے بھڑک رہے تھے اسی دوران آپ جامعہ ملیہ کا سنگ بنیاد رکھنے کے لئے علی گڑھ تشریف لے گئے۔ واپسی میں سخت بیمار ہوگئے اور دہلی پہنچے جہاں پر ڈاکٹر مختار احمد انصاری نے علاج کیا، آرام ہوا تو ملیریا کے عارضہ میں مبتلا ہوگئے اور ۱۸ ربیع الاوّل ۱۳۳۹ء کو دہلی میں دائمی اجل کو لبیک کہا۔ انّا للّٰہ و انّا الیہ راجعون۔

۷۔ **شاگرد**:- ویسے تو آپ سے ہزاروں طلباء کو شرف تلمذ حاصل ہوا لیکن ان میں استاد الاساتذہ حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی صاحبؒ، حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحبؒ کشمیری، حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند، حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدنیؒ، حضرت مولانا عبیداللہ صاحبؒ سندھی، مفتی اعظم ہند، حضرت مولانا محمد کفایت اللہ صاحب شاہجہانپوری ثم دہلوی، شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد صاحبؒ عثمانی، حضرت مولانا مرتضیٰ حسن صاحب چاندپوریؒ، حضرت مولانا ثناء اللہ صاحبؒ امرتسری اور حضرت مولانا عزیز گل صاحب کاکاخیلی وہ قابل ذکر ہستیاں ہیں جن کے فیوض آج بھی عالم اسلام میں جاری وساری ہیں۔

---

نحمدُاللّٰہَ العَلیَّ العَظِیم ﷽ ونُصَلّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیم

# شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانیؒ کی مختصر سوانح حیات

شیخ الہندنوراللہ مرقدہٗ کے اردو ترجمہ پر علامہ شبیر احمد عثمانیؒ نے تفسیری حواشی تحریر فرمائے ہیں جن کو تفسیر عثمانی کے نام سے بھی موسوم کیا جا سکتا ہے۔ اس کی مقبولیت کا اندازہ اس سے ہوتا ہے کہ قرآن کریم کے یہ نسخے ہزاروں کی تعداد میں ہندوپاک میں شائع ہو چکے ہیں۔ اور انشاءاللہ یہ صدقہ جاریہ قیامت تک قائم ودائم رہے گا۔ آپ کی مختصر سوانح عمری پیش کی جاتی ہے۔

۱۔ **پیدائش**:- آپ ۱۰ محرم ۱۳۰۵ھ میں بمقام بجنور پیدا ہوئے۔ جہاں پر آپ کے والد جناب مولانا فضل الرحمٰن صاحبؒ ڈپٹی انسپکٹر مدارس تھے۔

۲۔ **نام اور سلسلۂ نسب**:- آپ کا نام ان کے والد صاحب نے فضل اللہ رکھا اور بعد میں گھر والے شبیر احمد کہنے لگے جو غالباً عشرۂ محرم میں پیدائش کی نسبت سے ہوگا۔ آپ اسی نام سے مشہور ومعروف ہوئے۔ آپ کا شجرۂ نسب حضرت عثمان غنیؓ سے تینتالیسویں پشت میں ملتا ہے مفتیٔ اعظم ہند حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمٰن صاحبؒ اور حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند آپ

کے علاتی بھائی تھے۔

۳۔ **تعلیم اور اساتذہ:**۔ آپ کی تعلیم کا آغاز ۱۳۱۲ھ میں جناب حافظ محمد عظیم صاحب سے ہوا۔ آپ نے ان سے اردو کی ابتدائی کتابیں پڑھیں فارسی کی تعلیم ۱۳۱۴ھ میں منشی منظور احمد صاحب اور مولانا محمد یسین صاحب صدر مدرس شعبہ فارسی دارالعلوم دیوبند والد ماجد حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہ مفتی اعظم پاکستان سے حاصل کی۔ عربی تعلیم ۱۳۱۹ھ میں دارالعلوم دیوبند ہی میں شروع کی جہاں پر آپ کے اساتذہ میں مولانا غلام رسول صاحب، مولانا حکیم محمد حسن صاحب اور بالخصوص حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن صاحب تھے۔ ۱۳۲۵ھ میں دورۂ حدیث درجہ اول میں پاس کر کے سند فراغت حاصل کی۔

۴۔ **تدریسی خدمات:**۔ ویسے تو آپ دوران تعلیم ہی میں طلباء کو پڑھایا کرتے تھے مگر باقاعدہ پڑھانے کی ابتداء ۱۳۲۵ھ میں دارالعلوم دیوبند میں ہوئی۔ ۱۳۲۶ھ میں مدرسہ عالیہ فتح پوری دہلی میں صدر مدرس کی حیثیت سے دہلی تشریف لے گئے ۱۳۲۸ھ میں مجلس شوریٰ دارالعلوم دیوبند کے اصرار پر آپ دوبارہ دیوبند تشریف لے آئے۔ ۱۳۴۸ھ میں آپ جامعہ اسلامیہ ڈابھیل ضلع سورت تشریف لے گئے اور وہاں تفسیر وحدیث کا درس دیتے رہے۔ ۱۳۵۲ھ میں حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحب کشمیری کی وفات کے بعد آپ شیخ الحدیث کے عہدہ پر فائز ہوئے۔ ۱۳۵۴ھ میں اراکین دارالعلوم دیوبند کے اصرار پر صدر مہتمم کی حیثیت سے اعزازی خدمات انجام دیتے رہے۔ ۱۳۶۲ھ میں دارالعلوم سے علیحدگی اختیار فرمائی اور ڈابھیل والوں کی درخواست پر دوبارہ ڈابھیل تشریف لے آئے۔

۵۔ **سیاسی زندگی:**۔ شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی "متبحر عالم، فقیہ، محدث ومفسر ہونے کے ساتھ ساتھ اعلیٰ درجے کے سیاسی رہنما بھی تھے۔ درس وتدریس ہی کے ساتھ آپ نے اپنی سیاسی سرگرمیاں بھی جاری رکھیں۔ آپ کو تحریر وتقریر کا خداداد ملکہ حاصل تھا۔ آپ نے ۱۳۲۹ھ سے ۱۳۳۱ھ تک جمعیۃ الانصار کے جلسوں میں تقریریں کیں اور مقالے پڑھے۔ تحریک خلافت کے دوران جمعیۃ العلماء ہند کے اکثر جلسوں میں تقریریں کیں اور ملکی ومذہبی خدمات انجام دیں۔ ۱۳۳۹ھ میں اپنا مقالہ ترک موالات، جمعیۃ العلماء ہند کے اجلاس میں پڑھا جو آپ کا علمی شاہکار تھا۔ آپ ۱۳۳۸ھ سے ۱۳۶۲ھ تک جمعیۃ العلماء ہند میں شریک رہے۔ ۱۳۶۲ھ میں مسلم لیگ میں شریک ہو کر تحریک پاکستان کو زبردست تقویت پہنچائی۔ آپ نے اپنی تحریروں تقریروں اور خطبوں کے ذریعہ مسلم لیگ میں جان ڈال دی۔ قیام پاکستان میں مولانا عثمانی" کا بڑا ہاتھ ہے۔ ۱۳۶۶ھ میں سرحد ریفرنڈم کے سلسلہ میں آپ نے اپنے شاگرد علماء کے ذریعہ اہل سرحد کو پاکستان کے حق میں ہموار کیا جس کے نتیجہ میں اہل سرحد نے پاکستان میں شمولیت کا فیصلہ کیا۔ قائداعظم کے بعد آپ ہی کی کوششوں کے نتیجہ میں ۱۴ رجب ۱۳۶۶ھ کو قیام پاکستان کا اعلان ہوا اور ۲۷ رمضان المبارک ۱۳۶۶ھ شب قدر میں پاکستان معرض وجود میں آیا۔

آپ ۱۳۶۹ھ کو تقریبات پاکستان میں شریک ہونے کے لئے دیوبند سے کراچی پہنچ گئے تھے۔ قائداعظم نے رسم پرچم کشائی آپ ہی کے دست مبارک سے کرائی اور پاکستان کی دستور ساز اسمبلی کا افتتاح بھی آپ ہی نے فرمایا۔ آپ کی کوششوں سے دستور ساز اسمبلی میں قرارداد مقاصد پاس ہوئی۔

۶۔ **انتقال:**۔ آپ ۱۳۶۹ھ کو وزیراعظم بھاولپور کی درخواست پر جامعہ اسلامیہ بھاولپور کے افتتاح کے لئے تشریف لے گئے۔ ۲۱ صفر کی شب کو بخار ہوا اور صبح تک طبیعت ٹھیک ہوگئی۔ لیکن ۹ بجے صبح سینہ میں تکلیف ہوئی اور ۲۱ صفر ۱۳۶۹ھ بروز منگل ۱۱ بجکر ۴۰ منٹ پر ۶۴ سال ۱ ماہ ۱۲ یوم کی عمر میں آپ نے داعی اجل کو لبیک کہا۔ انا للہ و انا الیہ راجعون

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# مقدمہ

خدا در انتظار حمد ما نیست    محمدؐ چشم برراہ ثنا نیست    خدا مدح آفرین مصطفیٰ بس    محمدؐ حامد حمد خدا بس

مناجاتے اگر باید بیاں کرد    بہ بیتے ہم قناعت میتواں کرد    محمدؐ از تو میخواہم خدا را    خدایا از تو عشق مصطفیٰ را

دگر لب وا مکن مظہر فضولیست

سخن از حاجت افزوں تر فضولیست

**اما بعد:** بندۂ آثم و عاجز محمود ابن مولوی ذوالفقار علی دیوبند ضلع سہارنپور کا رہنے والا غفر اللہ تعالیٰ ولوالدیہ عرض کرتا ہے کہ بعض احباب اور مکرمین نے بندہ سے درخواست کی کہ قرآن شریف کا ترجمہ سلیس مطلب خیز اردو زبان میں مناسب حال اہل زمانہ کیا جائے جس سے دیکھنے والوں کو فائدہ پہنچے اور وہ نقصان اور خلل اور لفظی و معنوی اغلاط جو بعض آزادی پسند صاحبوں کے ترجمہ سے لوگوں میں پھیل رہی ہیں ان سے بچاؤ کی صورت نکل آئے۔ اس عاجز نے اس درخواست کے جواب میں اپنی بے بضاعتی کے علاوہ یہ عرض کیا کہ اول تو مقدسین اکابر کے فارسی اردو کے متعدد تراجم موجود ہیں اس کے علاوہ علمائے متدینین زمانہ حال کے متعدد تراجم یکے بعد دیگرے بحمد اللہ شائع ہو چکے ہیں جو لوگوں کو مذکورہ بالا خرابیوں سے بچانے کے لئے کافی ووافی وشافی ہیں۔ چنانچہ بندہ کے احباب میں بھی اول مولوی عاشق الٰہی صاحب سلمہٗ ساکن میرٹھ نے ترجمہ کیا اس کے بعد مولانا اشرف علی صاحب سلمہ اللہ نے ترجمہ کیا احقر نے دونوں ترجموں کو تفصیل سے دیکھا ہے جو ان خرابیوں سے پاک وصاف ہیں اور عمدہ ترجمے ہیں۔ پھر اب کسی جدید اردو ترجمہ کی کیا حاجت ہے بجز اس کے کہ اسمائے مترجمین میں ایک نام اور زیادہ ہو جائے اور کوئی نفع نہیں معلوم ہوتا۔ مگر مکرمین احباب نے اس پر بھی بس نہ کی اور اسی اصرار پر قائم رہے تو مجبور ہو کر مجھ کو یہ عرض کرنا پڑا کہ اس وقت تک میرے خیال میں کوئی ایسا نفع نہیں آیا کہ جس کی وجہ سے جدید ترجمہ کی جرأت اور ہمت کروں۔ اب آپ کے اصرار پر احقر تراجم قدیمہ اور جدیدہ کو بنام خدا غور سے دیکھتا ہے، اس کے بعد اگر کوئی نفع سمجھ میں آیا تو سو اس کے موافق آپ صاحبوں کے فرمانے کی تعمیل کا ارادہ کروں گا ورنہ معذور ہوں۔ اس کے بعد حضرت مولانا شاہ ولی اللہ اور مولانا شاہ رفیع الدین اور مولانا شاہ عبد القادر قدس اللہ تعالیٰ اسرارہم کے تراجم کو جو غور سے دیکھا تو یہ امر تو بے تامل معلوم ہو گیا کہ اگر یہ مقدسین اکابر قرآن شریف کی اس ضروری خدمات کو انجام نہ دے جاتے تو اس شدت ضرورت کے وقت میں ترجمہ کرنا بہت دشوار ہوتا۔ علماء کو صحیح اور معتبر ترجمہ کرنے کے لئے متعدد تفاسیر کا مطالعہ کرنا پڑتا اور بہت ہی فکر کرنا ہوتا اور ان دقتوں کے بعد بھی شاید ایسا ترجمہ نہ کر سکتے جیسا اب کر سکتے ہیں۔ پھر بھی کوئی اللہ کا بندہ ایسا ہوتا تو ہوتا کہ بکمال علم و تدین کے ساتھ اس مشقت کو گوارا کر کے اس خدمت کو کما ینبغی انجام دینے کے لئے موفق ہوتا۔ حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھئے کہ اس بے نظیر علمی و عملی کمالات پر جو انہوں نے اپنے اوپر حق سبحانہ تعالیٰ

کے انعامات متعدد رسالوں میں بیان فرمائے ان انعامات عظیمہ میں یہ ترجمہ مسمی بہ فتح الرحمٰن بھی داخل ہے اور عاجز نے اپنے بعض مرحوم بزرگواروں سے سنا ہے کہ مولانا شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ جب موضح القرآن لکھ چکے تو فارسی کا ایک شعر تھوڑا سا تصرف کر کے اس طرح پڑھتے تھے۔

روزِ قیامت ہر کسے با خویش دارد نامۂ　　من نیز حاضر می شوم تفسیر قرآں در بغل

اس سے ان حضرات مرحومین کا کمال علم و تدین تو معلوم ہوتا ہی ہے اسی کے ساتھ قرآن شریف کے صحیح تراجم کی عظمت اور ضرورت بھی ظاہر ہوتی ہے۔ بالجملہ اگر اکابر مرحومین ہماری ضرورت اور منفعت کو احساس فرما کر پہلے ہی سے اس کا انتظام نہ کر جاتے تو آج اس کثرت اور سہولت کے ساتھ ہم کو تراجم کلام الٰہی اچھے سے اچھے ہرگز میسر نہ ہوتے اور کچھ عجب نہ تھا کہ جیسے خود ہندوستان میں بہت سی زبانیں اور دیگر ممالک میں مسلمانوں کی بڑی بڑی قومیں اس نعمت اور عزت سے خالی یا مثل خالی کے ہیں ہم بھی اسی نکبت میں مبتلا ہوتے۔ فجزاہم اللہ عنا وعن جمیع المسلمین احسن الجزاء وافضل الجزاء والحمد للہ اسی کے ساتھ یہ بات بھی دلنشین ہوگئی کہ ہر چند ترجمہ تحت لفظی میں بعض خاص خاص فائدے ہیں مگر ترجمہ سے جو اصلی فائدہ اور بڑی غرض یہ ہے کہ ہندوستانیوں کو قرآن شریف کا سمجھنا آسان ہو جائے یہ غرض جس قدر بامحاورہ ترجمہ سے حاصل ہو سکتی ہے تحت لفظی ترجمہ سے کسی طرح ممکن نہیں۔ چنانچہ شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ جو بامحاورہ ترجمہ کے بانی اور امام ہیں انہوں نے بامحاورہ ترجمہ کو اختیار فرمانے کی یہی وجہ بیان کی ہے اور یہی وجہ ہے جو اسلاف مدوحین کے بعد اس زمانہ میں جس نے اس میدان میں قدم رکھا اس نے جناب شاہ صاحب ممدوح کا اتباع کیا اور بامحاورہ ترجمہ کرنے کو اختیار کیا۔ جس پر کسی کا شعر یاد آتا ہے۔

ہر مرغ کہ پرزد بہ تمنائے اسیری　　اول بشگوں کرد طواف قفس ما

اور یہ امر بھی خوب معلوم ہوگیا کہ جیسے شاہ رفیع الدین رحمۃ اللہ کا یہ کمال ہے کہ تحت لفظی ترجمہ کا التزام کر کے ایک ضروری حد تک سہولت اور مطلب خیزی کو بھی ہاتھ سے نہیں جانے دیا۔ ایسے ہی حضرت مولانا عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ کا یہ کمال ہے کہ بامحاورہ ترجمہ کا پورا پابند ہو کر پھر نظم و ترتیب کلمات قرآنی اور معانی لغویہ کو اس حد تک نباہا ہے کہ زیادہ کہتے ہوئے تو ڈرتا ہوں مگر اتنا ضرور کہتا ہوں کہ ہم جیسوں کا ہرگز کام نہیں۔ اگر ہم ان کے کلام کی خوبیوں کو اور ان اغراض اور اشارات کو جو ان کے سیدھے سیدھے مختصر الفاظ میں ہیں سمجھ جائیں تو ہم جیسوں کے فخر کے لئے یہ امر بھی کافی ہے۔

اس کے بعد ہم کو ضرور ہوا کہ خاص طور پر حضرت شاہ مولانا عبدالقادر رحمۃ اللہ کے ترجمہ بامحاورہ مسمٰی بہ موضح القرآن کو دیکھ کر اول یہ سمجھیں کہ جناب شاہ صاحب ممدوح کا ترجمہ جس کا اپنی نوعیت میں اول و افضل ہونا جملہ اہل علم وفہم اور ارباب انصاف و دیانت کو مسلّم ہے اس میں ایسے امور کیا ہیں جن کی وجہ سے ہم کو دوسرے کسی ترجمہ کی ضرورت ہو۔ پھر یہ دیکھیں کہ جو تراجم جدیدہ اس زمانہ میں شائع ہو چکے ہیں ان سے ہماری وہ ضرورت پوری ہوگئی یا اب تک کچھ باقی ہے کہ جس کے پورا کرنے کیلئے اور ترجمہ کی ابھی تک حاجت چلی جاتی ہے۔

امر اول کی بابت جہاں تک ہم نے ملاحظہ کیا اور دیگر حضرات نے بھی اس کی تصدیق فرمائی کل دو باتیں ایسی پائیں

جسکی وجہ سے عام طور پر لوگ ترجمہ موصوف سے نفع اٹھانے میں قاصر ہیں۔ اول بعض کلمات ومحاورات کا اس زمانہ میں متروک یا قریب بمتروک ہو جانا۔ دوسرے چونکہ حضرت شاہ صاحب مرحوم کلمات قرآنی کی موافقت اور مطابقت کا خیال زیادہ فرماتے ہیں اور شرائط ترجمہ کی پابندی بہت کرتے ہیں۔ اس لئے بعض مواقع میں بوجہ اختصار عبارت آج کل کی سہولت پسند طبائع کو مطلب سمجھنے میں بہت دقت معلوم ہوتی ہے۔ باقی رہا امر ثانی' تو یہ بات توسب جانتے ہیں کہ اس زمانہ میں اردو با محاورہ طرز پر بکثرت تراجم یکے بعد دیگرے شائع ہو چکے ہیں۔ سوان میں بالیقین بعض ایسے تراجم بھی ہیں جو علمائے معتبر اہل علم ودیانت کی لوجہ اللہ سعی کا نتیجہ ہے' اور بعض بعض کو ہم نے بھی تفصیلی نظر سے دیکھا ہے۔ ہمارے نزدیک وہ تراجم بیشک ہماری اس حاجت کے پورا کرنے کے لئے کافی ہیں جو اس زمانہ میں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ کے بینظیر ترجمہ میں اہل زمانہ کو پیش آ رہی تھی۔ جزاھم اللہ سبحانہ' عناوعن جمیع مسلمی الھند خیراً۔ اور ان اغلاط و مفاسد سے بچانے کے لئے بھی مفید ہیں جو بعض آزاد خیال صاحبوں کے تراجم میں موجود ہیں۔ اس لئے امر ثانی کی بابت اس عاجز کی یہ رائے کہ وہ نزاکت ولطافت اور وہ ہر امر کی رعایت جو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ کے ترجمہ کے امتیازات اور خصوصیات میں شمار ہوتی ہیں ان کا تو ذکر نہیں۔ باقی وہ امر جو ترجمہ سے مقصود اصلی اور غرض ضروری ہے یعنی کلام الٰہی جل جلالہ' کا صحیح مطلب سلف صالحین کے ارشادات کے موافق سہولت کے ساتھ مسلمانانِ ہند کی سمجھ میں آسکے۔ اس امر کے لئے تراجم جدیدہ جو اہل علم ودیانت کی توجہ سے شائع ہو چکے ہیں وہ بالکل کافی اور وافی ہیں۔ ہم کو کسی جدید ترجمہ کی اس وقت حاجت نہیں رہی شکر اللہ تعالٰی مَسَاعِیَھُمْ ہم فخر ومسرت کے ساتھ حق سبحانہ' تعالٰی کا شکر ادا کرتے ہیں' جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ ہمارے معتبر علماء کی حسن سعی سے تراجم مفیدہ قدیمہ اتنے شائع ہو چکے ہیں کہ ایسے اور اتنے تراجم ہم کو کسی عجمی زبان میں نظر نہیں آتے۔ ذلک من فضل اللہ علینا۔

اب اس کے بعد یہ بات تو بحمد اللہ ہم کو خوب محقق اور منقح ہوگئی کہ تراجم موجودہ صحیحہ معتبرہ کے ہوتے ہمارا جدید ترجمہ کرنا لہو لگا کر شہیدوں میں شامل ہونا ہے جس سے نہ مسلمانوں کو کوئی نفع معتبر پہنچ سکتا ہے نہ ہم کو۔ بلکہ جب ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ ہمارا جدید ترجمہ کرنا گویا زبان حال سے یہ کہنا ہے کہ تراجم موجودہ میں کوئی خلل ہے جس کا تدارک کیا جاتا ہے یا ہمارے ترجمہ میں کوئی خوبی اور منفعت زاید ہے جس کی وجہ سے جدید ترجمہ کی حاجت ہوئی تو ہم کو جدید ترجمہ کرنا فضول سے بڑھ کر نہایت مذموم اور مکروہ تک نظر آتا ہے۔ نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا۔

خیر یہ بات تو خوب دلنشیں نقطہ ہوگئی' اور ظاہر ہے کہ اس کا مقتضیٰ یہ تھا کہ ترجمہ کلام الٰہی کے متعلق اب ہم کچھ ارادہ نہ کرتے مگر اس چھان بین اور دیکھ بھال میں تقدیر الٰہی سے یہ بات دل میں جم گئی کہ حضرت شاہ صاحبؒ کا افضل و مقبول و مفید ترجمہ رفتہ رفتہ تقویم پارینہ نہ ہو جائے۔ یہ کس قدر ناقدر دانی اور بدقسمتی بلکہ کفرانِ نعمت ہے اور وہ بھی سرسری عذر کی وجہ سے اور عذر بھی وہ جس میں ترجمہ کا کوئی قصور نہیں۔ اگر قصور ہے تو لوگوں کی طلب کا قصور ہے۔ اگر دیکھنے والے غور سے دیکھیں اور جو غور کے بعد بھی سمجھ میں نہ آئے اس کو جاننے والوں سے دریافت کریں تو پھر سب کام سہل ہو جائے چنانچہ حضرت ممدوح نے خود شروع میں لکھ دیا ہے کہ قرآن شریف کے معنی بغیر سند کے معتبر نہیں اور بغیر استاد کے معلوم نہیں

ہوتے۔ علاوہ ازیں عوام کو یہ دشواری تو سب ترجموں میں پیش آتی ہے۔ حضرت شاہ صاحبؒ کے ترجمہ میں کچھ زیادہ سہی۔

اس لئے اس ننگ خلائق کو یہ خیال ہوا کہ حضرت شاہ صاحبؒ ممدوح کے مبارک مفید ترجمہ میں لوگوں کو جو کلفت وخلجان ہیں یعنی بعض الفاظ ومحاورات کا متروک ہو جانا۔ دوسرے بعض بعض مواقع میں ترجمہ کے الفاظ کا مختصر ہونا، جو اصل میں تو ترجمہ کی خوبی تھی مگر ابنائے زمانہ کی سہولت پسندی اور مذاق طبیعت کی بدولت اب یہاں تک نوبت آ گئی کہ جس سے ایسے مفید وقابل قدر ترجمہ کے متروک ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ سو اگر غور واحتیاط کے ساتھ ان الفاظ متروکہ کی جگہ الفاظ مستعملہ لے لئے جائیں اور اختصار واجمال کے موقعوں کو تدبر کے ساتھ کوئی لفظ مختصر زائد کر کے کچھ کھول دیا جائے تو پھر انشاء اللہ حضرت شاہ صاحبؒ کا یہ صدقہ فاضلہ بھی جاری رہ سکتا ہے اور مسلمانان ہند بھی اس کے فوائد مخصوصہ سے خالی نہ رہ جائیں گے۔ اس مضمون کو سوچ سمجھ کر جو اپنے مکرمین مخلصین کی خدمت میں پیش کیا تو ان حضرات نے بھی اس عاجز کی رائے سے اتفاق ظاہر فرمایا۔ اور یہی بات دل نشیں ہوگئی کہ مستقل ترجمہ سے یہ امر زیادہ مناسب اور مفید ہے کہ موضح القرآن میں جو شکایت پیدا ہوگئی ہے۔ اس کے رفع کرنے میں کوشش کی جائے۔ جب یہاں تک نوبت پہنچ چکی تو یہ عاجز بنام خدا اس خدمت کے انجام دینے کے لئے تیار ہو بیٹھا گویا دوشالہ میں مِمل سے جگہ جگہ رفو کرنے کا ارادہ کر دیا۔ جب ایک ثلث قرآن کا ترجمہ کر چکا تو بوجہ بعض عوارض ایسا طول طویل حرج پیش آیا کہ ترجمہ کی تکمیل کی توقع بھی دشوار ہوگئی مگر بتوفیق الٰہی عین ایام حرج میں اتنا اطمینان نصیب ہو گیا کہ ترجمہ موصوف باطمینان ۱۳۳۶ھ میں پورا کرلیا۔ اِنَّ رَبِّیْ لَطِیْفٌ لِّمَا یَشَآءُ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ۔

اب حق تعالیٰ کو منظور ہے تو انہی احباب مکرمین کی خدمت میں اس ترجمہ کو پیش کر کے تفصیلی نظر کی درخواست کرینگے۔ اگر ہماری یہ پیوندکاری ان حضرات کے نزدیک مفید ومناسب سمجھی گئی تو انشاء اللہ شائع بھی ہو جائے گا ورنہ مجبوراً جہاں ہے وہیں رہے گا۔ شعر

گو نالہ نارسا ہو نہ ہو آہ میں اثر　　میں نے تو درگزر نہ کی جو مجھ سے ہو سکا

اب اس کے بعد مناسب ہے کہ حضرت شاہ صاحبؒ کے اصل ترجمہ کی بابت اور نیز اپنی ترمیم کے متعلق چند ضروری مفید باتیں عرض کر دی جائیں جن سے دیکھنے والوں کو بالاجمال دونوں ترجموں کی حالت اور کیفیت بھی معلوم ہو جائے اور بعض شبہات جن کے پیش آنے کا کھٹکا ہوتا ہے وہ بھی دفع ہو جائیں۔ سو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ نے شروع میں اپنے ترجمہ کی نسبت اتنا مضمون تو خود فرما دیا ہے کہ ہندی اور عربی زبان کا محاورہ ہرگز موافق نہیں۔ اس لئے اگر قرآن شریف کی ترتیب کے موافق ہر ہر لفظ کا جدا جدا ترجمہ کیا جائے یعنی تحت لفظی تو ہندیوں کی سمجھ میں آنا دشوار ہو۔ اس لئے ہم نے مجموعہ آیت کی پابندی کی ہے' ہر ہر لفظ کی پابندی نہیں کی یعنی ہندی محاورہ کے موافق ترجمہ کیا ہے' تحت لفظی نہیں کیا۔ یہ حضرت ممدوح کے ارشاد کا خلاصہ ہے۔ مگر اس میں اجمال بہت ہے۔ اس ارشاد سے یہ تو معلوم ہو گیا کہ حضرت ممدوح اپنے ترجمہ میں ہر ہر لفظ کی پابندی نہ کریں گے ہاں آیت کی پابندی ضروری ہے مگر یہ معلوم نہیں ہوا کہ اس عدم پابندی کی کیا حد ہے اور کہاں تک اس عدم پابندی کو حضرت ممدوح نے اپنے ترجمہ میں اختیار اور استعمال فرمایا ہے اور کتنی تقدیم وتاخیر کو

جائز رکھا ہے یعنی بقدر ضرورت وحاجت کسی لفظ کو آگے یا پیچھے کر لیا ہے یا صرف آیت کے احاطہ میں رہ کر پھر کسی تقدیم و تاخیر کی پروانہیں کی تھوڑی ہو یا زیادہ ضروری ہو یا غیر ضروری ایک تغیر ہو یا متعدد۔ اس کے سوا حضرت شاہ صاحبؒ نے یہ امر اجمالاً بھی نہیں بیان کیا کہ ہم نے اپنے ترجمہ میں کس کس امر کا خیال رکھا ہے اور اس میں کیا خوبیاں اور فوائد ہیں۔ سو احقر ان دونوں باتوں کو مفید سمجھ کر انکی نسبت کچھ کچھ عرض کرنا چاہتا ہے۔

سو یہ بات تو سب پر ظاہر ہے کہ احقر اس کے متعلق جو کچھ بھی عرض کرے گا وہ موضح القرآن ہی کی عبارت سے مستنبط ہوگا۔ اس کے سوا ہمارے لئے اور کیا امر ذریعہ علم ہو سکتا ہے۔ بعینہ جیسا کہ حضرات علمائے کرام نے امیر المومنین فی الحدیث امام بخاری رحمۃ اللہ کی خود کتاب صحیح بخاری سے استنباط کر کے ان کی شروط وقیود واغراض کو بیان فرمادیا ہے۔

سو امر اول کی نسبت یہ عرض ہے کہ حضرت شاہ صاحبؒ ترتیب قرآنی کا بہت خیال رکھتے ہیں اور اصل اور ترجمہ کی مطابقت میں بہت زیادہ سعی فرماتے ہیں مگر چونکہ ترجمہ بامحاورہ کا التزام کیا ہے اس لئے بضرورت توضیح وتسہیل بعض مواقع میں تقدیم وتاخیر لازم ہے۔ مگر جیسا کہ آٹے میں نمک۔ یہ نہیں کہ آخر کا ترجمہ اول اور اول کا آخر ہو جائے۔ الغرض فصل بعید سے احتراز رکھتے ہیں۔ اِلَّا مَاشَاءَ اللّٰہُ کسی خاص ضرورت کے وقت میں دو تین کلموں کا فصل ہو جائے اور وہ بھی اَلنَّادَرَ کَالْمَعْدُوْمِ۔

دیکھئے عربی زبان میں مضاف کو مقدم ذکر کرتے ہیں۔ اور اردو کا محاورہ یہ ہے کہ مضاف الیہ کو مقدم کرتے ہیں۔ وہ ''غُلَامُ زَیْدٍ'' کہتے ہیں۔ تو ان کے محاورہ میں ''زید کا غلام'' کہیں گے۔ تو ترتیب تو بدل گئی مگر دونوں کلمے متصل ہی رہے فاصلہ اور فرق کچھ نہیں ہوا۔ اس لئے حاجت کے وقت یہ تغیر کچھ تغیر نہیں سمجھا جاتا۔ اس قسم کی مثالیں شاہ صاحبؒ کے ترجمہ میں کثرت سے ملیں گی۔ مثلاً عَلٰی قُلُوْبِھِمْ وَعَلٰی سَمْعِھِمْ وَعَلٰٓی اَبْصَارِھِمْ کا ترجمہ بامحاورہ کریں گے تو ''ان کے دل پر اور ان کے کان پر اور ان کی آنکھوں پر'' کیا جائے گا اور ترجمہ تحت لفظی میں ''اوپر دلوں ان کے اور اوپر کانوں ان کے اور اوپر آنکھوں ان کی کے'' کہنا پڑے گا۔ مگر سب جانتے ہیں کہ ایسے اختلاف جتنے بھی ہوں ان میں کوئی حرج نہیں' بلکہ ضروری ہیں۔ بامحاورہ ترجمہ کرنے والے کو اس سے مفر نہیں لیکن حضرت شاہ صاحبؒ کی احتیاط قابل تحسین اور لائق قدر ہے کہ اس پر بھی ہر جگہ مضاف الیہ کو مقدم نہیں کرتے' بلکہ جہاں ترجمہ میں ذرا گنجائش مل جاتی ہے وہاں اتنے قلیل تغیر کو بھی پسند نہیں کرتے ترتیب قرآنی ہی کو اختیار فرماتے ہیں۔ دیکھو ''اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ'' میں چونکہ ''رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ'' مضاف مضاف الیہ مل کر صفت واقع ہوئے ہیں۔ اس کے ترجمہ میں یہ گنجائش نکل آئی کہ ترجمہ محاورہ کے خلاف بھی نہ ہو اور کلام الٰہی کی ترتیب بھی باقی رہے۔ اس لئے ''رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ'' کا ترجمہ اصلی ترتیب پر رکھا اور ''مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ'' بھی صفت واقع ہوا ہے مگر اس میں دو اضافتیں مجتمع ہیں اول اضافت میں اصلی ترتیب باقی رکھنے کی گنجائش ہے۔ دوسری اضافت میں نہیں۔ اس لئے ترجمہ میں ''مٰلِکِ'' کا ترجمہ اصل کے موافق مقدم رکھا۔ اور ''یَوْم'' کے ترجمہ کا محاورۂ اردو کے موافق ''دِیْن'' ... ترکر دیا۔ چنانچہ سب پر ظاہر ہے اس میں کسی کو تردد نہیں صرف توضیح اور تسہیل کی غرض سے ہم نے عرض کر دیا لیکن بعض مقامات ایسے بھی ہیں کہ وہاں محاورہ اردو کے ساتھ ترتیب قرآنی کا لحاظ رکھنا دشوار ہے حضرت شاہ صاحب

رحمۃ اللہ علیہ ان مقامات میں بھی اپنی غائر اور باریک بین نظر سے ایسا اسلوب اختیار فرماتے ہیں کہ محاورہ کی پابندی کے ساتھ ترتیب بھی باقی رہے یا فرق آئے تو خفیف ولطیف۔

بعینہٖ یہی حال ہے فعل اور فاعل اور مفعول اور جمیع متعلقات فعل کا اور صفت موصوف' حال تمیز وغیرہ کا کہ اکثر مواقع میں ترتیب کی موافقت فرماتے ہیں اور بہت سے مواقع میں اسی تغیر لطیف مذکورۂ بالا سے کام لیتے ہیں۔

اور سنئے حروف روابط جن کو حروف جر بھی کہتے ہیں۔ جیسے ل 'ب 'علٰی 'الی 'من 'عن فی بہت کثرت سے مستعمل ہیں۔ مگر کلام عرب میں یہ حروف ہمیشہ اپنے معمول پر مقدم ہوتے ہیں۔ اور ہمارے محاورہ میں علی العموم مؤخر بولے جاتے ہیں۔ مگر شاذ و نادر۔ لیکن ان میں بعض تو ایسے ہیں کہ ان کا مؤخر ہونا ضروری ہے۔ ہماری زبان میں ان کو مقدم لانے کی کوئی صورت ہی نہیں جیسے من اور عن سب کو معلوم ہے کہ مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ کے ترجمہ میں اردو زبان کے اندر ممکن نہیں کہ من کا ترجمہ مقدم ہو سکے اور ترتیب قرآنی کی موافقت کی جا سکے۔ ایسے ہی لَا تَجْزِیْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ کے ترجمہ میں کوئی صورت نہیں کہ عَنْ کا ترجمہ نَفْس کے ترجمہ سے مقدم ہو سکے اسی وجہ سے تحت لفظی ترجمہ میں بھی یہ تغیر گوارا کرنا ہوتا ہے اور اس میں کسی کو تامل نہیں ہو سکتا۔ اور بعض ایسے ہیں کہ ان کو مقدم کرنا تو درست ہے مگر محاورہ کے خلاف ہے۔ سو تحت لفظی ترجمہ میں ان کو نظم قرآنی کے موافق مقدم لا سکتے ہیں۔ مگر با محاورہ ترجمہ کے لئے ان کو بھی مؤخر کرنا ضرور ہوگا۔ جیسے علٰی ' الی وغیرہ حروف مذکورہ ہے۔ دیکھئے خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰی قُلُوْبِهِمْ کے تحت لفظی ترجمہ میں ''مہر کر دی اللہ نے اوپر دلوں ان کے'' کہنا مناسب ہوگا اور با محاورہ ترجمہ میں ''مہر کر دی اللہ نے ان کے دلوں پر'' کہنا ٹھیک سمجھا جائے گا۔ پہلی صورت میں لفظ علٰی ' اپنی اصلی ترتیب پر رہا۔ دوسری صورت میں تھوڑا سا بقدر ضرورت اپنی جگہ سے ہٹ گیا اسی پر دیگر حروف کو قیاس فرما لیجئے۔ سو اول تو یہ حروف فی نفسہٖ غیر مستقل اور دوسروں کے تابع ہیں ان کا تقدم تأخر چنداں قابل اعتبار نہیں۔ دوسرے بے وجہ نہیں بلکہ ضرورت اور حاجت اور نفع کی وجہ سے کرنا ہوا۔ تیسرے اتنا لطیف وخفیف کہ ترجمہ تحت لفظی میں بھی بعض مواقع میں قابل قبول اور ضروری سمجھا جاتا ہے۔ ان سب کے بعد پھر وہی بات ہے جو پہلے عرض کر چکا ہوں۔ یعنی جہاں کچھ گنجائش نکل آتی ہے۔ وہاں حضرت شاہ صاحب علیہ الرحمۃ اس خفیف قابل قبول تغیر کو بھی چھوڑ کر اصلی ترتیب کو قائم رکھتے ہیں اور ایسا ترجمہ کرتے ہیں جو ترتیب قرآنی کی پابندی کے ساتھ محاورہ کے بھی مخالف نہ ہونے پائے اس کی مثالیں حروف مذکورہ کے متعلق جگہ جگہ موجود ہیں مثلاً ''اِلَّا عَلَی الْخٰشِعِیْنَ '' کا ترجمہ یہ فرمایا ہے ''مگر انہی پر جن کے دل پگھلے ہیں'' یعنی اللہ سے ڈرتے ہیں اور عاجزی کرتے ہیں۔ دیکھ لیجئے لفظ علٰی کے ترجمہ کو مقدم رکھا خاشعین پر اور محاورہ کے مخالف بھی نہیں ہوا۔

الحاصل حضرت شاہ صاحبؒ جگہ جگہ ترتیب میں تصرف کرتے ہیں مگر جچا تلا بقدر ضرورت اور عند الحاجت نہایت غور اور احتیاط کے ساتھ جسکی وجہ سے حضرت ممدوح علیہ الرحمۃ کا ترجمہ جیسے استعمال محاورات میں بینظیر سمجھا جاتا ہے ویسا ہی باوجود پابندی محاورہ قلت تغیر اور خفت تبدل میں بھی بے مثل ہے۔ فللّٰہ درہ ثم للّٰہ درہ۔ اس کے سوا بعض بعض تصرفات خفیفہ مفید اور بھی کر جاتے ہیں۔ مثلاً ترجمہ میں کوئی لفظ مختصر بڑھا دیتے ہیں۔ جس سے مطلب واضح ہو جائے یا مراد خداوندی معین ہو

جائے سو یہ امر ایسا ہے کہ ترجمہ تحت لفظی میں بھی اس کی نظائر موجود ہیں۔ ایسا ہی ترجمہ میں بعض الفاظ کو چھوڑ بھی جاتے ہیں۔ مثلاً بعض مواقع میں اِنَّ کا ترجمہ نہیں کرتے۔ یَــآ اَبَــتِ کے ترجمہ میں ''اے میرے باپ'' نہیں کہتے صرف ''اے باپ'' پر قناعت کر جاتے ہیں یـا بُنَـیَّ کا ترجمہ ''اے میرے چھوٹے بیٹے'' کی جگہ فقط ''اے بیٹے'' فرمایا ہے۔ ایسا ہی یَـا رَبِّ کا ترجمہ ''اے رب'' متعدد مواقع میں اختیار فرمایا ہے۔ سو اس قسم کے تصرفات میں کچھ حرج نہیں ترجمہ لفظی تک میں ان کی گنجائش ہے۔

اب باقی رہی دوسری بات کہ حضرت شاہ صاحبؒ نے اپنے ترجمہ میں کن کن امور کا خیال رکھا ہے اور اس میں کیا کیا فائدے ہیں۔ سو یہ بات تو ظاہر نظر آتی ہے کہ حضرت ممدوح عَــامَّۃً چند باتوں کا بہت لحاظ رکھتے ہیں۔ ترجمہ میں اختصار و سہولت اور الفاظ قرآنی کی لفظی و معنوی موافقت اور صرف لغوی معنی پر بس نہیں بلکہ معنی مرادی اور غرض اصلی کا ہر موقع میں بہت لحاظ رکھتے ہیں اور ترجمہ میں کبھی ایسا لفظ لاتے ہیں جس کی وجہ سے اگر کسی قسم کا اجمال اور اشکال ہو تو زائل ہو جاتا ہے۔ بسا اوقات ایک لفظ کا ترجمہ ایک جگہ کچھ فرماتے ہیں دوسری جگہ کچھ اور حالانکہ معنی لغوی اس لفظ کے ایک ہی ہیں مگر ہر مقام کے مناسب جدے جدے عنوان سے بیان فرماتے ہیں جس سے قرآن کی غرض اور مراد سمجھنے میں بڑی مدد ملتی ہے۔ اسی سہولت اور وضاحت کی رعایت سے کبھی مضمون ایجابی کو عنوان سلبی میں ادا کرتے ہیں۔ اور اکثر مواقع میں نفی اور استثناء کا جدا جدا ترجمہ نہیں کرتے بلکہ حصر جو اس سے مقصود ہے اس کو مختصر ہلکے لفظوں میں محاورہ کے موافق بیان کر جاتے ہیں۔ حال تمیز بدل وغیرہ حتیٰ کہ مفعول مطلق کے عنوانات کی رعایت رکھتے ہیں اور خوبی یہ ہے کہ اردو کے محاورہ کے موافق بالجملہ الفاظ اور معانی دونوں کے متعلق بوجوہ متعددہ بہت غور اور رعایت سے کام لیا گیا ہے اور مطالب و مقاصد کی تسہیل اور توضیح میں پورے خوض اور احتیاط کو ملحوظ رکھا ہے۔ ہم نے بغرض تنبیہ یہ چند باتیں مختصر طور سے عرض کر دی ہیں اہل فہم توجہ فرمائیں گے تو انشاء اللہ ان کو ہماری عرض کی صداقت جگہ جگہ برابر ملے گی ہم کو کسی طول کی حاجت نہیں اور حاشا وکلا ہمارا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ فوائد مذکورہ کا اور کسی نے خیال نہیں فرمایا۔ فضلائے معتبرین مشہورین وغیرہ علمائے کے تراجم میں ہر ایک نے اس قسم کے فوائد کا اپنی اپنی فہم اور رائے اور مصلحت اور گنجائش کے موافق ضرور خیال فرمایا ہے مگر دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت شاہ صاحبؒ ممدوح نے چونکہ ہر موقع پر ان چھوٹے بڑے فوائد متعددہ کی طرف پوری توجہ فرمائی ہے۔ اور ترجمہ میں ہر موقع پر ان کا اہتمام رکھا ہے۔ اس لئے کماً اور کیفاً دونوں طرح یہ امور موضح القرآن میں زائد ہیں جنکی وجہ سے ترجمہ موصوف جملہ تراجم میں ممتاز اور مفید تر نظر آتا ہے۔ اور بنظر فہم وانصاف اس کا مستحق ہے کہ سہل ممتنع کے ساتھ ملقب ہو۔ یہ حضرت ممدوح کا کمال ہے کہ ہر موقع پر جملہ امور پیش نظر رہتے ہیں اور ترجمہ میں حسب حاجت انکی رعایت کرتے ہیں اور اسی کے مطابق الفاظ بھی ان کو بسہولت مل جاتے ہیں۔ گویا محاورات ولغات اردو بھی سب سامنے رہتے ہیں جس کو مناسب سمجھا بے تکلف لے لیا اور اس پر ترجمہ اپنے محدود احاطہ سے ایک قدم آگے نہیں بڑھ سکتا۔ فَـبَـارَکَ اللّٰـہُ فِـیْ حَسَـنَاتِہٖ وَاَفَاضَ عَلَیْنَا مِنْ بَرَکَاتِہٖ

یہ بات کس قدر قابل قدر اور مفید ہے کہ حضرات مفسرین اور شراح حدیث کے مبسوط ارشادات کا خلاصہ بسہولت ہر درجہ کے مسلمانوں کو ایک لفظ سے سمجھ میں آ سکے بلکہ بعض مواقع میں تو حضرت شاہ صاحبؒ کا ایک دو لفظ وہ کام دیتا ہے کہ

مبسوط ارشادات سے احق بالقبول معلوم ہوتا ہے۔ اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّلْعٰلِمِیْنَ اس موقع پر ارشاد خداوندی فَفَهَّمْنٰهَا سُلَیْمٰنَ وَکُلًّا اٰتَیْنَا حُکْمًا وَّعِلْمًا کا نقشہ اور نمونہ ناخواستہ سامنے آ گیا۔ دیکھئے حضرت سلیمان علیہ السلام لڑکے تھے مگر حق سبحانہٗ نے اپنی رحمت سے ان کو وہ بات سمجھا دی کہ حضرت داؤد علیہ السلام نے بھی تسلیم فرمالیا اور اپنے حکم کو واپس کرلیا اور اس سے کسی کے علم وفہم میں کوئی نقصان اور اعتراض بھی نہ ہوا۔ شعر

ایں سعادت بزورِ بازو نیست　　تانہ بخشد خدائے بخشندہ

حق تعالیٰ کے غیر متناہی خزانے ہیں جس کو جس میں سے چاہتے ہیں حصہ معین عنایت فرمادیتے ہیں۔ وَاِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَآئِنُهٗ وَمَا نُنَزِّلُهٗٓ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ اب مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جیسے یہ چند فوائد عرض کئے ہیں ایسے ہی چند مثالیں بھی کسی موقع سے عرض کردی جائیں۔ جن سے ہمارے معروضات کی تصدیق ہوجائے اور ناظرین کے لئے تسکین اور اطمینان کا باعث ہو۔ سو اول ہی سے لیجئے۔ دیکھئے "بِسْمِ اللّٰهِ" کا ترجمہ محاورہ کے موافق کیا جس میں توضیح اور اختصار دونوں کی بقدر مناسب رعایت ہے اس سے بہتر اور خوبصورت ترجمہ اردو میں سمجھ میں نہیں آتا۔ اور رَحْمٰن اور رَحِیْم جو مبالغہ کے صیغے ہیں ان کے مبالغہ کو بھی ظاہر فرمادیا اور لطیف اشارہ دونوں کے فرق مراتب کی طرف بھی کر گئے۔ جتنے تراجم سابقہ ہیں ان میں مبالغہ سے تعرض نہیں فرمایا۔ اس کے بعد سورۂ فاتحہ میں بھی رَحْمٰن اور رَحِیْم کا ترجمہ ایسا ہی کیا گیا۔ یَوْمِ الدِّیْنِ کا ترجمہ جملہ حضرات نے "روز جزا" یا "دن جزا کا" فرمایا ہے۔ مگر حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ نے صاف لکھ دیا ہے کہ میں نے عوام کی زبان میں ترجمہ کیا ہے اور عوام کے کلام میں جزا کا لفظ شائع اور مستعمل نہیں۔ دوسرے اہل لغت اور حضرات مفسرین نے دِیْن کے معنی جزا اور حساب دونوں فرمائے ہیں۔ ان وجوہ سے غالباً حضرت ممدوح نے جزا کے بدلے "انصاف" کا لفظ اختیار فرمایا کہ عوام میں بھی شائع ہے اور اس ایک لفظ میں جزا اور حساب دونوں آ گئے "اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ" جملہ حضرات "ہدایت" کا ترجمہ کبھی تو لفظ "ہدایت" ہی سے کرجاتے ہیں۔ اس لئے کہ لفظ "ہدایت" فارسی اردو میں برابر مستعمل ہے اور کبھی اپنی زبان میں ترجمہ کرتے ہیں تو "ہدایت" کا ترجمہ "رستہ دکھانے" اور "راہنمائی" کے ساتھ کرتے ہیں۔ مگر حضرت ممدوح علی العموم ہدایت کا ترجمہ اپنی ہی زبان میں فرماتے ہیں۔ الا ماشاء اللہ۔ لیکن ہر موقع پر اس کا بھی لحاظ رکھتے ہیں کہ "ہدایت" کے کون سے معنی اس موقع کے مناسب ہیں کیونکہ "ہدایت" کے لغت عرب میں دو معنی ہیں۔ ایک "صرف راستہ دکھلا دینا" دوسرے "مقصود تک پہنچا دینا" اول کو "اراءۃ" دوسرے کو "ایصال" کہتے ہیں۔ اس لئے اوروں نے "اِهْدِنَا" کا ترجمہ "دکھا ہم کو" فرمایا ہے اور شاہ صاحبؒ "چلا ہم کو" فرماتے ہیں جس سے "ایصال" کی طرف اشارہ کرنا مفہوم ہوتا ہے۔ اسی طرح پر هُدًی لِّلْمُتَّقِیْنَ میں اور حضرات نے "هُدًی" کے ترجمہ میں "رہنما" یا "راہ دکھاتی ہے" فرمایا ہے۔ اور حضرت ممدوح نے "راہ بتلاتی ہے" فرمایا چونکہ "اِهْدِنَا" میں "ہدایت" حق تعالیٰ کی صفت ہے تو وہاں "چلانے" کا لفظ لائے ہیں اور اس موقع میں ہدایت قرآن کی صفت ہے تو اس لئے "راہ بتانے" کا لفظ بیان فرمایا۔ ورنہ دونوں جگہ مقصود "ایصال" کی طرف اشارہ کرنا معلوم ہوتا ہے۔ فَرَحِمَهُ اللّٰهُ ما ادق نظرہ وارق الفاظہ۔ "متقین" میں تقویٰ کا ترجمہ سب حضرات مرحومین نے "پرہیزگاری" فرمایا ہے جو تفاسیر کثیرہ

کے موافق ہے پھر حضرات مفسرین نے اس پر شبہ کیا کہ ہدایت کے محتاج گمراہ ہیں نہ متقی۔اس لئے ھُدًی لِلضَّآلِیْنَ فرمانا چاہئے تھا۔بعض حضرات نے متقین کے معنی صآئِرِیْنَ اِلَی التَّقْوٰی کے لے کر جواب دیا۔بعض نے دیگر جوابات دے کر شبہ کا قلع قمع کیا حضرت شاہ صاحبؒ کی طبع لطیف اور باریک بین نظر اس طرف گئی کہ "تقوی" کا ترجمہ "ڈر" اور "خوف" کے ساتھ کرنا پسند کیا۔جو "تقوی" کے اصلی اور لغوی معنی ہے اور "متقین" سے وہ لوگ مراد لئے جن کے دل میں اللہ تعالیٰ کا ڈر ہے۔اس لئے ھدی للمتقین کا ظاہر اور معروف ترجمہ "یعنی راہ دکھاتی ہے پرہیزگاروں کو" اس کو چھوڑ کر "راہ بتلاتی ہے ڈر والوں کو" اختیار فرمایا جس سے شبہ مذکورہ کے خطور کا موقع ہی نہ رہا جو کسی جواب کی حاجت ہو اور اگر "ہدایت" سے ایصال مراد لیں جیسا کہ ترجمہ میں اس کی طرف اشارہ مفہوم ہوتا ہے۔پھر تو شبہ کیا کسی وہمی کے تو ہم کی بھی گنجائش نہیں۔

آگے دیکھئے "یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ" کے ترجمہ میں اگر "ایمان لاتے ہیں ساتھ غیب کے" یا "غیب" پر کہا جائے تو بہت صحیح اور ظاہر کے موافق ترجمہ ہے اور لفظ "ایمان" اور "غیب" دونوں ایسے مشہور ہیں کہ دوسرے لفظوں سے ان کے ترجمے کرنے کی ضرورت نہیں لیکن لفظ "ایمان" اصطلاح شرع میں دو معنی میں مستعمل ہوتا ہے۔ایک نفس تصدیق اور یقین قلبی جو ضروریات دین کے ساتھ متعلق ہو جس کو حقیقت ایمانی سے بھی تعبیر کرتے ہیں اور معنی لغوی کے بالکل مطابق ہے دوسرے تصدیق اور اعمال ایمانی کا مجموعہ جس کو ایمان کامل بھی کہتے ہیں۔سو اول تو حضرت شاہ صاحبؒ کی عام عادت ہے کہ حتی الوسع ترجمہ میں اردو کے لفظ کو اختیار فرماتے ہیں۔دوسرے لفظ ایمان جب دو معنوں میں مستعمل ہے تو حضرت ممدوح کے اصول کے موافق ضرور ہوا کہ ترجمہ میں ایسا لفظ لائیں کہ ایمان کے جو معنی اس جگہ مراد ہیں ان کی تعیین ہو جائے اور دوسرا احتمال نہ رہے۔علی ہذا لفظ "غیب" میں اجمال ہے۔معلوم نہیں کس چیز سے غائب ہونا مراد ہے۔ان وجوہ سے وہ صحیح اور ظاہر ترجمہ جس کا پہلے ذکر ہو چکا اس کو چھوڑ کر یہ ترجمہ اختیار فرمایا۔"یقین کرتے ہیں بن دیکھے" جس سے یہ معلوم ہو گیا کہ آیت میں ایمان کے اول معنی مراد ہیں نہ دوسرے۔اور یہ بھی معلوم ہو گیا کہ غیب کے یہ معنی ہیں کہ جن چیزوں کو انہوں نے نہیں دیکھا اور انکے علم و ادراک سے غائب ہیں۔جیسے دوزخ، بہشت، پل صراط، وزن اعمال، عذاب قبر، فرشتے، جنات سو وہ لوگ ان سب چیزوں کا اللہ اور رسول کے فرمانے سے یقین کرتے ہیں۔معہذا حضرات مفسرین رحمہم اللہ نے جو "بِالْغَیْبِ" میں چند احتمال ذکر فرمائے ہیں ان میں سے ایک معنی جو ظاہر اور راجح ہیں اس ترجمہ سے وہ بھی متعین ہو گئے جیسا کہ کتب تفسیر میں مذکور ہے۔

**تنبیہ** ایمان کا ذکر قرآن شریف میں ماضی، مضارع، امر، اسم فاعل مختلف صیغوں کے ضمن میں بہت کثرت سے موجود ہے۔سو حضرات مترجمین تو اکثر مواقع میں اس کا حسب ظاہر ترجمہ "ایمان" یا "اسلام" سے فرما جاتے ہیں اور حضرت ممدوح "ایمان، اسلام، یقین، ماننا" جو لفظ جس موقع کے مناسب اور مفید سمجھتے ہیں۔اس کو اختیار کرتے ہیں اور اس کی وجہ سے ترجمہ کے متعلق کارآمد باتیں معلوم ہوتی ہیں۔جیسا کہ یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ کے ترجمہ میں ابھی عرض کر چکا ہوں۔اور انہی چھوٹے چھوٹے فرقوں اور ہلکی ہلکی رعایتوں کی وجہ سے بعض مواقع میں بڑے بڑے شبہے بسہولت دفع ہو جاتے ہیں اور تحقیقی باتیں معلوم ہو جاتی ہیں۔دیکھئے احادیث میں وارد ہے کہ جب آیہ کریمہ اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ یَلْبِسُوْٓا اِیْمَانَھُمْ بِظُلْمٍ اُولٰٓئِکَ الخ نازل ہوئی تو حضرات صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کو بہت ہی شاق گزرا۔آخر آپ کی

خدمت میں عرض کیا۔ ''اَیُّنَا لَمْ یُظْلِمْ نَفْسَہٗ'' یعنی یارسول اللہ ہم میں ایسا کون ہے جس نے اپنے نفس پر ظلم یعنی گناہ نہ کیا ہو۔ تو پھر اب تک سب عذاب الٰہی سے غیر مامون اور ہدایت سے محروم ہوگئے۔ آپؐ نے فرمایا لَیْسَ ذٰلِکَ اِنَّمَا ھُوَ الشِّرْکُ اَلَمْ تَسْمَعُوْا قَوْلَ لُقْمَانَ لِابْنِہٖ یٰبُنَیَّ لَاتُشْرِکْ بِاللّٰہِ اِنَّ الشِّرْکَ لَظُلْمٌ عَظِیْمٌ یعنی لَمْ یَلْبِسُوْا اِیْمَانَھُمْ بِظُلْمٍ میں ظلم سے مراد شرک ہے مطلق گناہ نہیں۔ جو یہ دشواری پیش آئے۔ حضرات مفسرین اور شراح احادیث کے اقوال اس جواب کی تقریر میں مختلف ہوگئے۔ جیسا کہ اہل علم کو معلوم ہے۔ سو ایک خلجان تو لَمْ یَلْبِسُوْا اِیْمَانَھُمْ بِظُلْمٍ میں تھا۔ جو حضرات صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کو پیش آیا تھا۔ دوسرا اختلاف خلجانِ مذکور کے جواب میں مفسرین وغیرہ علمائے کرام کو پیش آگیا کہ جواب کا مقصد اور اس کا ماخذ کیا ہے۔ سو خلجان معروضہ اصحاب کرام تو آپؐ کے ارشاد سے جاتا رہا مگر آپ کے ارشاد کے مقصد و ماخذ میں علماء کو جو اختلاف پیش آگیا وہ موجود ہے اس پر حضرات مترجمین نے تو ان لمبی لمبی بحثوں کو دیکھا کہ ترجمہ ان کو متحمل نہیں ہوسکتا اور نہ اس کے مناسب اس لئے ترجمہ میں اس سے قطع نظر کر کے ظاہر کے موافق صحیح ترجمہ فرمادیا اور لمبی بحثوں کے لئے دوسرا موقع ہے اور حضرت شاہ صاحبؒ کی دقیق نظر نے دیکھا کہ جب ہم کو ترجمہ میں کوئی زیادتی اور طول کرنا نہیں پڑتا صرف ایک لفظ کی جگہ دوسرا ویسا ہی لفظ بول دینے سے سب امور طے ہوجاتے ہیں۔ تو پھر اس میں کیوں کوتاہی کی جائے اور کام کی بات سے کیوں محروم رکھا جائے۔ تو انہوں نے اپنی عادت کے موافق یہ کیا کہ ''اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ یَلْبِسُوْا اِیْمَانَھُمْ بِظُلْمٍ'' کے ترجمہ میں یہ الفاظ فرمائے ''جو لوگ یقین لائے اور ملائی نہیں اپنے یقین میں کچھ تقصیر'' جس سے معلوم ہوگیا کہ ایمان سے حقیقت ایمان یعنی تصدیق قلبی مراد ہے۔ حسب معروضہ سابق جس کو ''ایمان بالمعنی الاول'' کہتے ہیں۔ اہل فہم و انصاف کو تو بس یہی کافی ہے مگر اس پر اتنا اور کیا کہ ''ظلم'' کے ترجمہ میں لفظ ''تقصیر'' بیان فرمایا۔ جس سے اور بھی وضاحت اور تکمیل ہوگئی اب اس میں غور کرنے آیت میں کوئی خلجان ہوتا ہے نہ آپؐ کے ارشاد میں اختلاف باقی رہتا ہے۔ دو لفظوں میں ایسی تحقیق فرمادی کہ لمبی لمبی بحثوں کی ضرورت نہ رہی اور طرفہ یہ کہ تحقیق دو لفظی سب سے احق بالقبول معلوم ہوتی ہے اور یہ بھی معلوم ہوگیا کہ حضرات صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے خلجان کا منشاء کیا تھا اور ارشاد نبوی علیہ الصلوٰۃ والسلام کا منشاء کیا ہے اور ترجمہ میں جو لفظ ''کچھ'' داخل فرمایا ہے جو اور ترجموں میں نہیں وہ یہ صاف بتلاتا ہے کہ حضرت شاہ صاحبؒ اقوال علماء کو پیش نظر رکھ کر جو بات محقق اور راجح ہے اس کو بیان فرمانا چاہتے ہیں۔ یہاں تمثیلات کے ذیل میں یہ ذکر استطراداً آگیا اس سے زائد بسط کا موقع نہیں اور حضرات اہل علم خود بھی جانتے ہیں۔ البتہ سورۂ انعام میں اس آیت کے متعلق حاشیہ پر کچھ بسط سے عرض کردیا جائے گا۔ انشاء اللہ

اس کے بعد مِمَّا رَزَقْنٰھُمْ کے ترجمہ میں مِن تبعیضیہ کا ترجمہ لفظ ''کچھ'' سے بیان فرما کر ممانعت اسراف کی طرف اشارہ کردیا جیسا کہ تفسیر بیضاوی وغیرہ میں مذکور ہے یُخٰدِعُوْنَ اللّٰہَ کے ترجمہ میں فرماتے ہیں ''دغابازی کرتے ہیں اللہ سے'' جو نہایت صاف اور مناسب ترجمہ ہے۔ اور کوئی خلجان اور وہم اس میں نہیں ہوسکتا۔ عذاب الیم کے ترجمہ میں ''دکھ کی مار'' فرما کر اشارہ کردیا کہ فعیل بمعنی مفعول ہے جو استعمال مفرد اور راجح ہے اور محاورہ کے موافق بِمَا کَانُوْا یَکْذِبُوْنَ میں یَکْذِبُوْنَ کا ترجمہ ظاہر کے خلاف ''جھوٹ کہتے تھے'' فرماتے ہیں ''جھوٹ بولتے تھے'' نہیں فرمایا جو سہل اور ظاہر کے

موافق تھا سواس کی وجہ انشاء اللہ یہی ہے کہ جھوٹ بولتے تھے۔ بظاہر اس سے یہ سمجھ میں آتا ہے کہ ان لوگوں کا کاذب ہونا بیان کرنا مقصود ہے اور اس کی وجہ سے ان پر عذاب الیم ہوگا۔ حالانکہ یہ بات نہیں بلکہ مقصود یہ ہے کہ وہ لوگ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَبِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ جھوٹ کہا کرتے تھے۔ یعنی منافق تھے اور عذاب الیم اس نفاق کے بدلے میں ہوگا۔ فللّٰہ درہ ما الطف طبعه اسلم ذوقه واحد نظره۔ اور سنئے مَا يَشْعُرُوْنَ اور لَا يَشْعُرُوْنَ جو ان آیات میں مذکور ہے دونوں جگہ يَشْعُرُوْنَ ایک لفظ ہے کوئی فرق نہیں۔ اس لئے حضرات مترجمین دونوں کے ترجمہ میں کچھ فرق نہیں فرماتے مگر حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ اول کا ترجمہ "نہیں بوجھتے" اور دوسرے کا "نہیں سمجھتے" فرماتے ہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ جہاں تامل اور فکر کی حاجت ہوتی ہے اس کے سمجھنے کو "بوجھنا" کہتے ہیں حضرت ممدوح کے اس فرق فرمانے سے ادھر اشارہ ہوگیا کہ امر اول یعنی منافقوں کا اپنے نفسوں کو دھوکا دینا اس کے سمجھنے میں کچھ تامل کی حاجت ہے اور امر ثانی یعنی منافقوں کا مفسد ہونا بالکل ایک امر ظاہر ہے۔ ادنیٰ تامل کی بھی حاجت نہیں۔ قاضی بیضاوی رحمۃ اللہ نے اس موقع میں لَا يَشْعُرُوْنَ اور لَا يَعْلَمُوْنَ کا فرق بیان کیا ہے۔ شاہ صاحب نے یہ کیا کہ ایک لفظ يَشْعُرُوْنَ کو دو موقعوں میں لانے سے بوجہ اختلاف محل جو باریک فرق نکلتا تھا اس کی طرف اشارہ فرما گئے۔

اس کے بعد عرض ہے کہ ہم نے یہ چند نظائر چھوٹی بڑی جو شروع قرآن مجید کے صفحہ ڈیڑھ صفحہ کے متعلق ہیں موضح القرآن سے بطور نمونہ اور تنبیہ عرض کر دی ہیں اس کو دیکھ کر ترجمہ موصوف کی خوبی اور کیفیت بالاجمال معلوم ہوسکتی ہے اور ہمارے معروضات سابقہ کی تصدیق کیلئے انشاء اللہ کافی ہیں اور ترجمہ مذکور کا اول سے آخر تک یہی رنگ ہے چنانچہ اہل علم پر واضح ہے مگر ہم اس امر سے معذور ہیں کہ جیسا ہم نے بطور نمونہ اس مقام کے متعلق چند نظائر عرض کی ہیں اسی طرح پر تمام ترجمہ کے نظائر اور فوائد کو بیان کریں اور نہ اس کی حاجت۔ البتہ جو بات قابل تنبیہ ہوگی اس کو اپنے اپنے موقع پر بالاجمال یا بالتفصیل حاشیہ پر فوائد کے ذیل میں انشاء اللہ عرض کر دیں گے۔ اور اہل فہم کو ایک دو جز و غور سے سمجھ لینے کے بعد ان امور کے سمجھنے میں خود سہولت ہو جائے گی۔

یہ امر بھی عرض کر دینے کے قابل ہے کہ حضرت حجۃ اللہ علی العلمین شاہ ولی اللہ قدس سرہ نے جب اول قرآن شریف کا ترجمہ فرمایا تو حاشیہ پر ضروری فوائد بھی کچھ تحریر فرمائے۔ مگر نہایت مختصر اور مجمل اور بہت کم موقعوں پر جو عام مسلمانوں کو کسی مرتبہ میں بھی کافی نہیں ہو سکتے۔ اس کے بعد جب حضرت شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ نے ترجمہ فرمایا تو حضرت ممدوح نے فوائد کو بھی ایک مقدار کافی ضروری تک بڑھا دیا۔ جو نہایت مفید اور کار آمد ہیں۔ مگر مختصر عبارت اور سادہ الفاظ میں کہ بعض مواقع میں ہر کوئی سہولت سے نہیں سمجھ سکتا۔

اب اصل ترجمہ کی کیفیت بیان کرنے کے بعد اپنی ترمیم کے متعلق عرض ہے کہ یہ تو پہلے معلوم ہو چکا کہ ترمیم صرف دو امر کے متعلق ہے۔ لفظ متروک کو بدل دینا اور کہیں کہیں حسب ضرورت اجمال کو کھول دینا۔ اس کے بعد اتنا اور عرض ہے کہ جس موقع پر ہم کو لفظ بدلنے کی نوبت آئی ہے وہاں ہم نے یہ نہیں کیا کہ اپنی طرف سے جو مناسب سمجھا بڑھا دیا۔ نہیں بلکہ حضرات اکابر کے تراجم میں سے لینے کی کوشش کی ہے۔ خود موضح القرآن میں دوسری جگہ کوئی لفظ مل گیا یا حضرت شاہ

عبدالقادر صاحبؒ کی اردو تفسیر میں یا حضرت مولانا رفیع الدین کے ترجمہ میں یا "فتح الرحمٰن" میں حتی الوسع ان میں سے لینے کو پسند کیا ہے۔ البتہ کچھ مواقع ایسے بھی نکلیں گے جہاں کسی وجہ سے ہم نے اپنے خیال کے موافق کوئی لفظ داخل کر دیا ہے اور جہاں ہم نے کوئی لفظ بدلا ہے وہاں دونوں باتوں کا خیال رکھا۔ یعنی لفظ ہلکا، سہل، محاورہ کے موافق بھی اور مطابق غرض اور موافق مقام بھی پورا ہو اور جس جگہ ایسا لفظ ہم کو نہیں ملا وہاں جانب معنی کو ترجیح دی ہے۔ یعنی لفظ موافق مراد اور مناسب مقام کو اختیار کیا ہے۔ گو اس میں کسی قدر طول ہو یا لفظ بہت مشہور نہ ہو۔ اور ہم نے جس جگہ کسی مصلحت سے ترتیب کو بدلا ہے یا اور کوئی تغیر کیا ہے تو یہ ضرور لحاظ رکھا ہے کہ اس کی نظیر حضرات اکابر کے تراجم میں موجود ہونی چاہئے۔ ایسا تغیر جس کی نظیر مقدس حضرات کے تراجم میں نہ ہو ہم نے کل ترجمہ میں جائز نہیں رکھا۔ اتفاق سے اگر کوئی موقع اس غرض کے خلاف ہو تو وہ یقیناً ہمارا سہو ہے یا خطا بالقصد جان بوجھ کر ہم نے ایسا کہیں نہیں کیا۔

حضرات علماء میں بعض کلمات قرآنی کے ترجمہ میں باہم کچھ اختلاف ہوا ہے۔ اور بعض آیات کے مطلب میں بھی کچھ نزاع ہے۔ سو ایسے مواقع میں ہم نے حضرت شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ ہی کا اتباع کیا ہے۔ الا ماشاء اللہ کہ کسی موقع پر حضرت شاہ ولی اللہ قدس سرہ کی متابعت اختیار کی ہے۔

فوائد کے متعلق یہ عرض ہے کہ موضح القرآن کے جملہ فوائد کے لینے کا التزام کیا گیا ہے۔ مگر شاذ و نادر کہ کسی وجہ سے اسکے بیان کرنے کی حاجت نہیں سمجھی اور فوائد میں چونکہ ہر طرح سے گنجائش اور وسعت ہے ترجمہ کی طرح قید اور تنگی نہیں تو اس لئے ہم نے اکثر یہ کیا ہے کہ حضرت ممدوح کے فوائد کو اپنی عبارت میں بیان کیا ہے اور تقدیم و تاخیر، تغیر و تبدل، اجمال و تفصیل وغیرہ امور سے احتراز نہیں کیا۔ اور بہت سے فوائد بالاستقلال مفید اور نافع سمجھ کر مختلف موقعوں سے لے کر اپنی رائے سے بڑھا دیے ہیں اور حضرت شاہ صاحبؒ کی تقلید کی وجہ سے ترجمہ میں اگر کسی جگہ قدرے تنگی رہ گئی تو اس کے بدلہ میں مکافات سے بھی زائد فوائد میں اس کو واضح کر دیا گیا ہے۔ اور بغرض تشریح و تسہیل و تکمیل فوائد کی تکثیر کو ہم نے اختیار کیا۔ فوائد میں طول ہو جانے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ جو کوئی مترجم فوائد لکھتا ہے وہ صرف کلام مجید کے متعلق لکھتا ہے اور احقر کو اس کے علاوہ حضرت شاہ صاحبؒ کے ترجمہ کے متعلق بھی بعض مواقع میں کچھ کچھ عرض کرنے کی نوبت آئی ہے۔ کیونکہ ہماری تمام سعی کا لب لباب دراصل ترجمہ موصوف کی خدمت گزاری ہے۔ وبس چونکہ بعض بعض مقامات پر کچھ کچھ ترمیم کرنے سے حقیقت میں یہ دوسرا ترجمہ نہیں ہو گیا۔ اس لئے اس کا کوئی نام مستقل مقرر کرنا بھی ٹھیک نہیں تھا مگر صرف دفع التباس اور رفع اشتباہ کی مصلحت سے مناسب معلوم ہوا کہ اگر اصل ترجمہ کے نام کے علاوہ اس کا بھی کچھ نام رکھ دیا جائے تو التباس و اشتباہ سے پورا بچاؤ رہے گا۔ اس کا نام "موضح القرآن" ہے۔ اس کا نام "موضح فرقان" بہت مناسب معلوم ہوتا ہے۔ ایک کے ہیں ایک اور ہیں دو کے دو، کہنے کو دو اور حقیقت میں ہیں ایک مگر موضح القرآن میں یہ خوبی ہے کہ تاریخی بھی ہے۔ "موضح فرقان" تاریخی نہیں، ہاں گھٹا بڑھا کر کچھ تکلف کے بعد تاریخی بھی ہو سکتا۔ قطعہ

یادگارشہ عبدالقادرؒ ترجمہ موضح قرآن مجید
دہ کہ آں معدن صد خوبی را کرد ترمیم اقل العبید
بے شش و پنج بگفتہ محمود سال او موضح فرقان حمید
۱۳۳۶

اس کے بعد یہ عرض ہے کہ سب مسلمانوں پر فرض ہے کہ اپنے رب کو پہنچانیں اور اس کی صفات اور اس کے احکام کو معلوم کریں اور تحقیق کریں کہ حق تعالیٰ کونسی باتوں سے خوش ہوتا ہے اور کونسی باتوں سے غصہ ہوتا ہے اور اس کی خوشی کے کاموں کو کرنا اور اس کی ناخوشی کے کاموں سے بچنا اسی کا نام بندگی ہے اور جو بندگی نہ کرے وہ بندہ نہیں اور سب کو معلوم ہے کہ آدمی جب پیدا ہوتا ہے سب چیزوں سے ناواقف اور محض انجان ہوتا ہے۔ پھر سکھلانے سے سب کچھ سیکھ لیتا ہے۔ اور بتلانے سے ہر چیز جان لیتا ہے۔ اسی طرح حق کا پہچاننا اور اسکی صفات اور احکام کا جاننا بھی بتلانے اور سکھلانے سے آتا ہے۔ لیکن جیسا حق تعالیٰ نے ان باتوں کو قرآن شریف میں خود بتلایا ہے ویسا کوئی نہیں بتلا سکتا اور جو اثر اور برکت اور ہدایت خدائے تعالیٰ کے کلام پاک میں ہے وہ کسی کے کلام میں نہیں۔ اس لئے عام خاص جملہ اہل اسلام کو لازم ہے کہ اپنے اپنے درجہ کے موافق کلام اللہ کے سمجھنے میں غفلت اور کوتاہی نہ کریں۔ سو قرآن شریف کے اوپر کے درجہ کے مطالب اور خوبیاں تو عالموں کے سمجھنے کی بات ہے مگر جو لوگ کہ علم عربی سے ناواقف ہیں ان کو بھی کم سے کم اتنا ضرور کرنا چاہئے کہ علمائے دین نے جو سلیس ترجمے ان کی زبان میں عوام کی واقفیت اور ہدایت کے لئے کر دیئے ہیں ان کے ذریعہ سے اپنے معبود حقیقی کے کلام کے سمجھنے میں ہرگز کاہلی نہ کریں اور اس نعمت لازوال سے بالکل محروم نہ رہیں کہ بہت بڑی بدبختی اور کم قسمتی ہے مگر اس میں اتنا اندیشہ ضرور ہے کہ صرف فارسی خواں یا اردو داں جو محاورات عرب سے ناواقف ہے محض سلیس ترجمہ کو دیکھ کر کچھ کا کچھ سمجھ جائے گا۔ کیونکہ پچھلی بات کا پہلی بات سے ملنا یا جدا ہو جانا اکثر موقع میں بدون بتلائے ناواقف کی سمجھ میں نہیں آتا۔ اور کسی مضمون میں مجمل اور مبہم میں کچھ کا کچھ سمجھ جانا عوام سے کچھ بعید نہیں۔ یہاں تک کہ بعض آیتوں میں ضمیر کے مرجع میں غلطی کھا کر خرابی میں پڑنے کا اندیشہ ہے۔ نیز یہ امر بھی ضروری ہے کہ کلام الٰہی کے معنی بلاسند معتبر نہیں اور سلف صالحین کے مخالف کسی آیت کے معنی لینے جہل اور گمراہی ہے بالخصوص موضح القرآن کے ان فوائد کو سمجھنا جو کہ جگہ جگہ حضرت شاہ صاحبؒ نے اشارۃً ارشاد فرمائے ہیں بدون بتلائے عالم واقف کے ممکن نہیں جیسا کہ ابھی معروض کر آیا ہوں۔ سو ان وجہ سے لازم ہے کہ استاد سے سیکھنے میں مسلمان کاہلی اور کوتاہی نہ کریں اور محض اپنی رائے پر اعتماد کر کے ثواب کے بدلے اللہ کا غصہ نہ کمائیں۔ وَاللّٰهُ الْمُوَفِّقُ وَهُوَ يَهْدِي السَّبِيلَ۔

یہ مضمون حضرت شاہ صاحبؒ کا ہے جو تھوڑی سی تفصیل اور تغیر کے ساتھ ہم نے مفید سمجھ کر عرض کر دیا ہے۔ اگر کاش مسلمانانِ ہند اس مفید قابل اہتمام مضمون کی پابندی کرتے تو آج ترجمہ موضح القرآن کے سمجھ میں نہ آنے کی شکایت نہ کرتے اور جو حضرات ترجمہ موصوف کے سمجھنے میں آج سست اور کاہل نظر آتے ہیں۔ وہ دوسروں کے سمجھانے میں چست اور مستعد نظر آتے۔ حضرات علماء عام اہل اسلام کی بہبودی اور نفع رسانی کی غرض سے سہل سے سہل نئے نئے ترجمے شائع کرتے رہتے ہیں مگر انصاف سے اس وقت تک نفع مذکور باوجود کثرت تراجم عام اور شائع طور پر اہل اسلام میں نہیں پھیلا۔ جب تک خود اہل اسلام ترجمہ قرآن شریف کو ضروری اور مفید سمجھ کر اپنے شوق اور توجہ سے سیکھنا اور سمجھنا نہ چاہیں گے۔ اس وقت تک تکثیر تراجم سے عوام کو کیا نفع پہنچ سکتا ہے۔ شیخ علیہ الرحمۃ نے کیا خوب فرمایا ہے۔ قطعہ

فہم سخن تا نکند مستمع ... قوت طبع از متکلم مجوئے
فسحت میدانِ ارادت بیار ... تا بزند مرد سخن گوئے گوئے

حضرات علماء نے عوام کی بہبودی کی غرض سے جیسے سہل اور آسان متعدد ترجمے شائع فرما دیے ہیں ایسے ہی اسکی بھی حاجت ہے کہ علی العموم مسلمانوں کو ان ترجموں کے سیکھنے اور ان کے سمجھنے کی طرف رغبت بھی دلائی جائے۔ علمائے کرام اہل اسلام کو خاص طور پر سے ترجموں کے سمجھنے اور پڑھنے کی ضرورت اور اس کی منفعت دل نشین کرنے میں کوتاہی نہ فرمائیں۔ بلکہ ترجمہ کی تعلیم کے لئے ایسے سلسلے بھی قائم فرمادیں کہ جو چاہے بسہولت اپنی حالت کے مناسب اور فرصت کے موافق حاصل کر سکے۔ وَاللّٰهُ الْمُوَفِّقُ وَالْمُعِیْنُ۔

## التماس اخیر

حضرت شاہ صاحبؒ کے اصل ترجمہ کا احسن التراجم اور انفع التراجم ہونا تو انشاء اللہ ایسا نہیں کہ اہل علم و دیانت میں کوئی اس کا منکر ہو ہاں احقر نے جو اس کی خدمت اور ترمیم کی ہے اس کی نسبت ضرور ہم کو خلجان ہے۔ اس لئے اہل علم وانصاف کی خدمت میں التماس ہے کہ اگر یہ ترجمہ شائع ہو کر کسی وقت آپ حضرات تک پہنچے تو اس کی حاجت ہے کہ ایک نظر اس کو ملاحظہ فرما کر جو امور قابل اصلاح معلوم ہوں ان سے ہم کو مطلع فرمانے میں تامل نہ فرمائیں۔ اور اگر کوئی صاحب بالاستقلال ترمیم فرمانا زیادہ پسند کریں تو وہ بالاستقلال اس خدمت کو انجام دینے میں سعی فرمائیں۔ ہماری غرض یہ ہے کہ یہ عمدہ اور مفید ترجمہ جو اہل علم اور عوام دونوں کو مفید ہے ایک تھوڑے سے بہانہ سے نظروں سے نہ گر جائے اور ہم اس کے فیض سے محروم نہ رہ جائیں۔ اور ایک صدقہ جاریہ میں خلل اور نقصان نہ آجائے جس طرح ہو اور جو کوئی اسکی تلافی اور تدارک بہتر سے بہتر کر سکے وہ اس میں کوتاہی نہ کرے۔

صلائے عام ہے یاران نکتہ داں کے لئے

از قلم
حضرت مولانا محمود الحسنؒ نور اللہ مرقدہٗ



# یادداشت بعض امور کی جو ترجمہ یا فوائد میں خیال کیے گئے

از: شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسنؒ

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

لغت میں یہ بات مسلم ہے کہ الرحمٰن میں بہ نسبت الرحیم مبالغہ زیادہ ہے لیکن اسکے فرق کی طرف سوائے شاہ صاحبؒ کے کسی نے ارشاد نہیں فرمائے۔ بعض مترجموں نے تو بالکل الٹا کر دیا۔ شاہ صاحبؒ کا فرق ایسا دقیق تھا کہ اسکو کسی نے خیال نہیں کیا۔ شاہ صاحبؒ نے تحریر فرمایا ہے۔ "جو بڑا مہربان نہایت رحم والا" ہمارے ترجمہ میں اس کو خوب کھول دیا گیا اور یہ ترجمہ کیا گیا۔ "بیحد مہربان نہایت رحم کرنے والا" "رحمٰن" اور "رحیم" دونوں کے مبالغہ کو ظاہر کر دیا اور "بے حد" اور "نہایت" نے باہمی فرق بھی بتلا دیا۔

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ۔ الحمد کا ترجمہ مولوی نذیر احمد صاحب نے "ہر ہر طرح کی تعریف" کیا ہے لیکن اس ترجمہ میں نہایت باریک نقص تھا۔ کیونکہ اس سے مفہوم ہوتا ہے کہ ہر قسم کی تعریفیں اللہ کے واسطے ہیں۔ اس سے استغراق انواع ثابت ہوا نہ کہ استغراق افراد استغراق افرادی بڑھا ہوا ہوتا ہے اور وہی مراد بھی ہے اس ترجمہ کو چھوڑ کر یہ ترجمہ کیا گیا۔ "سب تعریفیں اللہ کے لئے" اس ترجمہ اور شاہ صاحبؒ کے ترجمے میں صرف الفاظ کے کم وبیش کا فرق ہے۔ امر مذکور کے فائدے میں مضمون کھول دیا ہے۔

مٰلِكِ يَوۡمِ الدِّيۡنِ۔ مولوی نذیر احمد صاحب نے اس کا ترجمہ بادشاہ کا کیا ہے۔ اگرچہ یہ ترجمہ اس قرأت کے موافق درست ہو جس میں مَلِكِ يَوۡمِ الدِّيۡنِ ہے اس قراۃ کے موافق درست نہیں۔ اس کا خیال رکھنا چاہئے تھا۔

غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهِمۡ۔ اس آیت شریفہ کا ترجمہ نہایت غور طلب امر ہے۔ تمام تفاسیر میں لکھا ہے۔ غَيۡرِ۔ اَلَّذِيۡنَ کی صفت ہے یا بدل ہے۔ لیکن تمام مترجموں نے اس کا خیال نہیں کیا۔ بلکہ خلاف ترکیب لفظی یہ ترجمہ کیا ہے۔ "نہ اس کی راہ" البتہ شاہ صاحبؒ کے ترجمہ میں دونوں احتمال تھے۔ اس لئے تمام تراجم کے خلاف اس آیت کے ترجمہ کو تفاسیر کے موافق کر دیا اور فائدہ میں اصل مدعا کو کھول دیا ہے۔

الٓمّٓ۔ حروف مقطعات کے معانی میں مولوی نذیر احمد صاحبؒ نے علماء کے اوپر شخصی رائے کا الزام لگایا تھا جس کے جواب کی طرف فائدہ میں اشارہ کیا ہے۔

لَا رَيۡبَ فِيۡهِ۔ اس آیت کے فائدے میں بہت سے شبہات اور اعتراضات کا جواب دیا گیا ہے۔

دو جگہ لفظ يَشۡعُرُوۡنَ وارد ہوا ہے۔ تمام مترجموں نے دونوں جگہ ایک ہی ترجمہ کیا ہے۔ یعنی "نہیں سمجھتے"۔ البتہ شاہ صاحبؒ نے فرق کیا ہے جو نہایت باریک ہے وہ یہ کہ اول میں 'بوجھتے' اور دوسرے میں "سمجھتے"۔ لیکن یہ فرق بہت مخفی تھا۔ اس کو ہمارے ترجمہ میں کھول دیا گیا ہے۔

وَلَهُمۡ عَذَابٌ اَلِيۡمٌ الخ يُكَذِّبُوۡنَ کا ترجمہ مولوی نذیر احمد صاحب وغیرہ نے "جھوٹ بولتے تھے" کیا ہے۔ اور شاہ صاحبؒ نے "جھوٹ کہتے تھے"۔ لیکن صحیح ترجمہ یہی ہے۔ جو شاہ صاحبؒ نے کیا ہے۔ کیونکہ یہ سزا مطلقاً جھوٹ بولنے کی عادت کی نہ تھی۔ بلکہ خاص اس جھوٹ کہنے کی کہ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ یعنی نفاق کے بولنے اور کہنے میں باریک فرق ہے اور فائدہ میں اس کو واضح کر دیا ہے۔

يَمُدُّهُمۡ فِىۡ طُغۡيَانِهِمۡ۔ اس آیت کے ترجمہ میں نذیر احمد وغیرہ مترجموں نے سب نے غلطی کی ہے کہ فِىۡ طُغۡيَانِهِمۡ کو يَعۡمَهُوۡنَ کے متعلق کیا ہے۔ حالانکہ اس سے معتزلہ کے مذہب کی تائید ہوتی ہے۔ صحیح ترجمہ یہ ہے کہ اس کو

یَمُدُّ کے متعلق کیا جاوے۔ اور جو مذہب اہل سنت کا ہے اس کو ظاہر کر دیا جاوے۔ شاہ صاحب کا ترجمہ اسی طرح پر ہے اور ہمارے ترجمہ میں اس کو واضح کر دیا ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ مولوی نذیر احمد صاحب نے عمی اور عمہ کے فرق کو بالکل اڑا کر بے موقع ترجمہ کیا ہے دیکھنے سے یہ فرق معلوم ہوگا۔ فَمَا رَبِحَتْ تِّجَارَتُهُمْ الخ اس کا ترجمہ غلط کیا ہے۔

ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ۔ مولوی نذیر احمد صاحب نے آنکھوں کا نور مراد لیا ہے۔ حالانکہ یہ درست نہیں ہے۔ فَلَمَّآ اَضَآءَتْ مَا حَوْلَهٗ۔ اس آیت میں فعل لازم کا ترجمہ کیا ہے۔ حالانکہ قرآن مجید میں ہماری قرأت فعل متعدی کی ہے۔ مِنَ الصَّوَاعِقِ حَذَرَ الْمَوْتِ۔ اس کے ترجمہ میں بلا داعی تقدیم و تاخیر ایسی کی کہ مطلب الٹا ہو گیا۔

وَاُتُوْا بِهٖ مُتَشَابِهًا۔ مولوی نذیر احمد صاحب نے اپنے ترجمہ میں جنت کے تمام پھلوں کو ہم شکل بتایا ہے۔ یہ احتمال مرجوح ہے۔ اس آیت پر فائدہ میں خوب تشریح کر دی گئی ہے۔ فَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ۔ اس کے ترجمہ میں مِنْ رَّبِّهِمْ کو معطوف بنا دیا۔ اور محض خبط کیا۔

كَيْفَ تَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ۔ اس کا ترجمہ سب کے خلاف اور غلط معلوم ہوتا ہے۔

وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ۔ ترجمہ زوجہ کا بی بی کیا ہے۔ آگے جا کر مصنتہ کا یہی ترجمہ ہے۔ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ۔ غائب کا ترجمہ مخاطب کیا ہے۔ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ اس کا ترجمہ عطف کے ساتھ کیا ہے۔ بقر کا ترجمہ بچھیا کیا ہے۔ اِلَّآ اَمَانِیَّ کے معنی مخدوش اور مرجوح لئے۔ فَلَنْ يُّخْلِفَ اللّٰهُ عَهْدَهٗ میں فا کا ترجمہ "اور" کیا ہے۔ قَالُوْا سَمِعْنَا کا ترجمہ ان لوگوں نے گویا زبان حال سے یہ کہا...... الخ کیا ہے۔ فَاِنَّهٗ نَزَّلَهٗ عَلٰی قَلْبِكَ بِاِذْنِ اللّٰهِ مُصَدِّقًا۔ الخ حال کا ترجمہ غلط کیا ہے۔ يٰبَنِیَّ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى الخ بنی کا ترجمہ مفرد کیا ہے۔

**پارہ سیقول:** لِئَلَّا يَكُوْنَ لِلنَّاسِ...... الخ کو ترجمہ نذیریہ میں بار بار حکم دینے کو استقبال کعبہ کی علت بتایا ہے جو غلط ہے فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا۔...... الخ فا کا ترجمہ غلط کیا ہے۔ وَعَلَى الَّذِيْنَ يُطِيْقُوْنَهٗ...... الخ اس سے مسئلہ غلط بیان کیا ہے۔ شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِیْٓ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ اس کا ترجمہ بہت بے موقع کیا ہے۔ مگر تفسیر کبیر کا حوالہ دیا ہے۔ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ الخ کا ترجمہ غلط کیا ہے۔ ثُمَّ اَفِيْضُوْا مِنْ حَيْثُ اَفَاضَ النَّاسُ کا ترجمہ خراب کیا۔ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ کا ترجمہ الٹا کیا۔ فَلَمَّا جَاوَزَهٗ هُوَ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ۔ مَعَهٗ کو اٰمَنُوْا کے متعلق کیا۔ جَاوَزَ کے نہیں کیا۔ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗ قَالَ اَعْلَمُ...... الخ اس کے ترجمہ اور فائدہ میں اظہار خباثت معلوم ہوتا ہے۔ لِلَّذِيْنَ يُؤْلُوْنَ مِنْ نِّسَآئِهِمْ۔ اس کے ترجمہ اور فائدہ میں تعارض ہے اور مذہب کے بھی خلاف ہے۔

**تلک الرسل:** اَوْ كَالَّذِیْ مَرَّ عَلٰی قَرْيَةٍ...... الخ کا ترجمہ بے ڈھنگا خلاف محاورہ کیا۔ فَخُذْ اَرْبَعَةً اس کا ترجمہ بے موقع ہوا ہے۔ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا۔ صَلْدًا کا ترجمہ "سپاٹ" نادرست معلوم ہوتا ہے۔ وَمَا تُنْفِقُوْنَ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ اللّٰهِ اس کا ترجمہ خبط سے خالی نہیں۔

**ولو اننا:** قُلْ هِیَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِی الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا۔ فِی الْحَيٰوةِ کو غلطی سے اٰمَنُوْا کے متعلق کر دیا ہے۔

**نوٹ:** (حضرت شیخ الہند کے ترجمہ کے مسودات میں موجودات تھی۔ جس سے فوائد پر ایک روشنی پڑتی تھی افادۂ عام کیلئے اس کو شائع کر دیا گیا ہے)

# فہرست عنوانات

## تفسیرِ عثمانی جلد اوّل


| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | پیش لفظ مفتی جسٹس محمد تقی عثمانی | ۳ |
| | تفسیر عثمانی کے ترکیبی عناصر از محمد ولی رازی صاحب | ۴ |
| | سوانح شیخ الہند مولانا محمود حسن صاحب | ۸ |
| | سوانح شیخ الاسلام علامہ شبیر احمد عثمانی | ۹ |
| | مقدمہ | ۱۱ |
| الٓمّٓ (۱) | **سورہ فاتحہ (۱)** | ۴۸ |
| | ہر تعریف اللہ کی ہے | ۴۹ |
| | عالمین کے معنی | ۴۹ |
| | صرف اللہ سے استعانت | ۴۹ |
| | اہل انعام اور اہل غضب | ۴۹ |
| | قرآن میں سورۂ فاتحہ کی حیثیت | ۴۹ |
| | **سورہ بقرہ (۲)** | ۵۰ |
| | حروف مقطعات | ۵۱ |
| | قرآن میں شک نہ ہونے کا مطلب | ۵۱ |
| | مومنین کی صفات | ۵۱ |
| | کفار کی حالت | ۵۳ |
| | منافقین کی صفات | ۵۳ |
| | ایمان کا جھوٹا دعویٰ | ۵۳ |
| | فساد فی الارض | ۵۴ |
| | منافقین ہی بے وقوف ہیں | ۵۵ |
| | مومنین سے استہزاء | ۵۵ |
| | گھاٹے کی تجارت | ۵۷ |
| | منافقین کی پہلی مثال | ۵۷ |
| | منافقین کی دوسری مثال | ۵۷ |
| | تمام انسانوں کو توحید کا پیغام | ۵۹ |
| | کفار کو چیلنج | ۵۹ |
| | قرآن معجزہ ہے | ۵۹ |
| | جنت کے پھل | ۶۱ |
| | جنت کی عورتیں | ۶۱ |
| | کفار کے ایک اعتراض کا جواب | ۶۱ |
| | فساد فی الارض کے معنی | ۶۳ |
| | کفر کرنا عقل کے خلاف ہے | ۶۳ |
| | خلیفۃ اللہ حضرت آدمؑ کی پیدائش | ۶۳ |
| | ملائکہ کا سوال اور اس کا جواب | ۶۵ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | حضرت آدم کی فضیلت علم | ۶۵ |
| | عبادت پر علم کی فضیلت | ۶۵ |
| | سجدہ کا حکم اور ابلیس کی نافرمانی | ۶۵ |
| | شجرہ ممنوعہ | ۶۷ |
| | ہبوط آدم | ۶۷ |
| | خوف اور حزن کے معنی | ۶۷ |
| | بنی اسرائیل سے خطاب | ۶۹ |
| | بنی اسرائیل کی نعمتیں | ۶۹ |
| | توریت کا عہد پورا کرو | ۶۹ |
| | توریت کے مطابق قرآن پر ایمان لاؤ | ۶۹ |
| | نماز باجماعت کا حکم | ۶۹ |
| | صرف تبلیغ کافی نہیں عمل بھی ضروری ہے | ۶۹ |
| | عاجزی کرنے والوں پر نماز بھاری نہیں | ۷۱ |
| | بنی اسرائیل کی فضیلت کا مطلب | ۷۱ |
| | آخرت میں باپ دادا کی سفارش نہیں ہوگی | ۷۱ |
| | بنی اسرائیل پر فرعون کے مظالم | ۷۱ |
| | دریا کا دو حصوں میں بٹ جانا | ۷۳ |
| | بچھڑے کی پرستش | ۷۳ |
| | فرقان کیا چیز ہے؟ | ۷۳ |
| | ایک دوسرے کو قتل کرنے کا حکم | ۷۳ |
| | توریت کو ماننے سے انکار اور اس کی سزا | ۷۵ |
| | من وسلویٰ | ۷۵ |
| | بستی میں داخل ہونے کا حکم | ۷۵ |
| | حکم الٰہی سے تمسخر | ۷۷ |
| | پانی کے بارہ چشموں کا ظہور | ۷۷ |
| | من وسلویٰ کی جگہ سبزیوں کا مطالبہ | ۷۷ |
| | بنی اسرائیل کی دائمی ذلت | ۷۹ |
| | صابئین کون ہیں | ۷۹ |
| | کوہ طور کو معلق کرنے کی وجہ | ۷۹ |
| | بنی اسرائیل کو مسخ صورت کا عذاب | ۸۱ |
| | بنی اسرائیل کو گائے ذبح کرنے کا حکم | ۸۱ |
| | بنی اسرائیل کی کج بحثی | ۸۱ |
| | حیات بعد الممات پر استدلال | ۸۵ |
| | یہودیوں کے دل پتھر سے زیادہ سخت ہیں | ۸۵ |
| | توریت میں تحریف | ۸۵ |
| | توریت میں آنحضرت ﷺ کا ذکر | ۸۷ |
| | مال کے عوض توریت میں تحریف | ۸۷ |
| | بنی اسرائیل کی خوش فہمی | ۸۷ |
| | بنی اسرائیل کی بدعملیاں | ۹۱ |
| | شریعت کے سب احکام پر عمل ضروری ہے | ۹۱ |
| | حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے معجزے | ۹۳ |
| | انبیاء کی تکذیب اور قتل | ۹۳ |
| | بنی اسرائیل پر اللہ کی لعنت | ۹۳ |
| | بنی اسرائیل آنحضرت ﷺ کے وسیلہ سے دعا مانگتے تھے۔ | ۹۵ |
| | کافروں اور مسلمانوں کے عذاب میں فرق | ۹۵ |
| | انبیاء کا قتل توریت پر ایمان کے منافی ہے | ۹۵ |
| | بنی اسرائیل ظالم ہیں | ۹۷ |
| | بنی اسرائیل کے ایک دعویٰ کی تردید | ۹۷ |
| | حضرت جبریل سے یہودیوں کی دشمنی | ۹۹ |
| | آنحضرت ﷺ کی وجہ سے توریت سے انحراف | ۱۰۱ |
| | شیطانوں سے جادو کی تعلیم | ۱۰۱ |
| | ہاروت وماروت اور علم سحر | ۱۰۳ |
| | صحابہ کو راعنا کہنے کی ممانعت | ۱۰۳ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | نسخ پر اعتراض کا جواب | ۱۰۳ |
| | ایمان والو! یہودیوں کی طرح سوال نہ کرو | ۱۰۳ |
| | نماز قائم کرو اور زکوٰۃ دو | ۱۰۷ |
| | کفار و مشرکین کے بے دلیل دعوے | ۱۰۹ |
| | مساجد کا احترام | ۱۰۹ |
| | اللہ جہت سے منزہ ہے | ۱۱۱ |
| | اللہ اولاد سے پاک ہے | ۱۱۱ |
| | مخلص اہل یہود | ۱۱۳ |
| | حضرت ابراہیمؑ کی آزمائش اور امامت | ۱۱۵ |
| | وعدہ نبوت ظالموں کے لئے نہیں تھا | ۱۱۵ |
| | بیت اللہ امن کا مقام ہے | ۱۱۵ |
| | مقام ابراہیمؑ | ۱۱۵ |
| | حضرت ابراہیمؑ کی دعا | ۱۱۵ |
| | کفار کو بھی رزق کا وعدہ | ۱۱۷ |
| | آنحضرت ﷺ کی نبوت کی دلیل | ۱۱۹ |
| | حضرت ابراہیمؑ کی اپنے بیٹوں کو وصیت | ۱۱۹ |
| | حضرت یعقوبؑ کی اپنے بیٹوں کو وصیت | ۱۲۱ |
| | ہر شخص اپنے عمل کا ذمہ دار ہے | ۱۲۱ |
| | صرف مسلمان ملت ابراہیمی پر ہیں | ۱۲۱ |
| | پچھلی کتابوں اور انبیاء پر مسلمانوں کا ایمان | ۱۲۱ |
| | اللہ کا رنگ سب رنگوں سے بہتر ہے | ۱۲۳ |
| | یہود و نصاریٰ کے دعوے کا رد | ۱۲۵ |
| | آخرت میں باپ دادا کام نہیں آئیں گے | ۱۲۵ |
| سیقول (۲) | تحویل قبلہ پر اعتراضات کا جواب | ۱۲۷ |
| | امت محمدیہ کے فضائل | ۱۲۷ |
| | تحویل قبلہ کی حکمت اور اللہ کے علم کی تحقیق | ۱۲۸ |
| | استقبال بیت المقدس کی حکمت | ۱۲۹ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | استقبال کعبہ کا حکم | ۱۳۱ |
| | توریت میں دو قبلوں کا ذکر تھا | ۱۳۱ |
| | استقبال کعبہ کا حکم دائمی ہے | ۱۳۱ |
| | اہل کتاب کو حضورؐ کے نبی ہونے کا یقین تھا | ۱۳۳ |
| | ہر امت کا ایک قبلہ ہے | ۱۳۳ |
| | تحویل قبلہ کے حکم میں تکرار کی وجہ | ۱۳۵ |
| | تحویل قبلہ حکم ضروری تھا | ۱۳۵ |
| | حضورؐ کی بعثت کے مقاصد | ۱۳۵ |
| | حیات شہداء | ۱۳۷ |
| | صبر کی اہمیت اور فضائل | ۱۳۷ |
| | صفا و مروہ شعائر ہیں | ۱۳۷ |
| | یہود پر لعنت کی جاتی ہے | ۱۳۹ |
| | توحید اور اس کے دلائل | ۱۳۹ |
| | مخلوقات میں اللہ کی نشانیاں | ۱۴۱ |
| | باطل معبودوں کی محبت | ۱۴۱ |
| | مومنین کو اللہ سے زیادہ محبت ہے | ۱۴۱ |
| | مشرکین کی اپنے معبودوں سے بیزاری | ۱۴۳ |
| | مشرکوں کے اعمال حسرت بن جائیں گے | ۱۴۳ |
| | باپ دادوں کا اتباع | ۱۴۴ |
| | کفار کی مثال | ۱۴۵ |
| | مسلمانوں کو اکل حلال کا حکم | ۱۴۵ |
| | حرام چیزوں کی تفصیل | ۱۴۵ |
| | حرام ذبیحہ کی تفصیل | ۱۴۷ |
| | مضطر کا حکم | ۱۴۸ |
| | حلال و حرام میں یہودیوں کی تحریف | ۱۴۸ |
| | کفار سے اللہ کے کلام نہ کرنے کا مطلب | ۱۴۹ |
| | مومن اور کافر کی سزا کا فرق | ۱۴۹ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر | پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|---|---|
| | نیکی اور بر کے جواب | ۱۵۱ | | عرفات میں واپس آنے کا حکم | ۱۶۹ |
| | قصاص میں برابری کا حکم | ۱۵۲ | | منیٰ میں ذکر اللہ کا اہتمام | ۱۶۹ |
| | قصاص کے احکام | ۱۵۳ | | دعا مانگنے کے آداب | ۱۷۱ |
| | قصاص میں زندگی ہے | ۱۵۵ | | منیٰ میں قیام کی مدت | ۱۷۱ |
| | وصیت کی فرضیت کا بیان | ۱۵۵ | | اسلام پر پورا پورا عمل کرو اور بدعت سے بچو | ۱۷۳ |
| | وصیت کے احکام | ۱۵۵ | | شریعت سے انحراف موجب عذاب ہے | ۱۷۵ |
| | روزہ کی فرضیت اور حکمت | ۱۵۵ | | بنی اسرائیل کے حال سے استدلال | ۱۷۵ |
| | روزے کے احکام | ۱۵۷ | | دنیا کفار کی جنت ہے | ۱۷۵ |
| | رمضان نزول قرآن کا مہینہ ہے | ۱۵۷ | | اللہ کے نزدیک مومنین کا مقام | ۱۷۵ |
| | روزے کے مسائل | ۱۵۷ | | پیغمبروں اور کتابوں کے بھیجنے کی حکمت | ۱۷۷ |
| | اللہ تعالیٰ بندوں سے قریب ہے | ۱۵۹ | | تکالیف میں صبر کی حکیمانہ تاکید | ۱۷۹ |
| | رمضان کی راتوں میں مباشرت کی اجازت | ۱۵۹ | | انفاق مال کے مصارف | ۱۷۹ |
| | مجامعت کی غرض و غایت | ۱۵۹ | | جہاد کی فرضیت | ۱۷۹ |
| | روزے اور اعتکاف کے مسائل | ۱۶۱ | | جہاد کے فضائل | ۱۷۹ |
| | مال ناحق کی ممانعت | ۱۶۱ | | اشہر حرام میں قتال کی ممانعت | ۱۸۱ |
| | رشوت کی ممانعت | ۱۶۱ | | فتنہ انگیزی قتل سے بڑا جرم ہے | ۱۸۱ |
| | رویت ہلال کی اہمیت | ۱۶۱ | | مخلصین کی غلطیوں کا حکم | ۱۸۳ |
| | ایام حج | ۱۶۱ | | شراب اور جوئے کا بیان | ۱۸۳ |
| | گھروں میں داخل ہونے کا حکم | ۱۶۳ | | مال خرچ کرنے کے آداب | ۱۸۳ |
| | حرم میں قتال کا حکم | ۱۶۳ | | یتیموں کے مال کا حکم | ۱۸۳ |
| | فتنہ پھیلانا قتل سے بڑا گناہ ہے | ۱۶۳ | | مشرک عورتوں سے نکاح کا حکم | ۱۸۵ |
| | حج اور عمرے کے احکام | ۱۶۵ | | حیض کے احکام | ۱۸۵ |
| | احرام کے مسائل | ۱۶۷ | | مجامعت کے احکام | ۱۸۷ |
| | اشہر حج | ۱۶۷ | | لغو قسم کھانے کا بیان | ۱۸۷ |
| | زاد راہ لینا بہتر ہے | ۱۶۹ | | ایلاء کے احکام | ۱۸۹ |
| | حج میں تجارت کی اجازت | ۱۶۹ | | طلاق اور عدت کے احکام | ۱۸۹ |
| | مزدلفہ میں قیام کا حکم | ۱۶۹ | | طلاق سے رجوع کرنے کا حکم | ۱۸۹ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | مردوں کی عورتوں پر فضیلت | ۱۸۹ |
| | صرف دو طلاقیں | ۱۸۹ |
| | خلع کا بیان | ۱۹۱ |
| | تیسری طلاق کا حکم | ۱۹۱ |
| | رجعت کے آداب | ۱۹۳ |
| | معروف طریقے کے معنی | ۱۹۳ |
| | یہ سب احکام حکمت سے پر ہیں | ۱۹۵ |
| | رضاعت کے احکام | ۱۹۵ |
| | موت کی عدت | ۱۹۷ |
| | بیوہ کا نکاح | ۱۹۷ |
| | مہر کا بیان | ۱۹۹ |
| | مہر کے احکام | ۲۰۱ |
| | عصر کی نماز کی اہمیت | ۲۰۱ |
| | خوف کی نماز کا بیان | ۲۰۱ |
| | طلاق والی عورتوں کو جوڑا دینا | ۲۰۳ |
| | پچھلے لوگوں کا ایک قصہ | ۲۰۳ |
| | انفاق مال کے فضائل | ۲۰۵ |
| | طالوت بادشاہ کا واقعہ | ۲۰۷ |
| | بنی اسرائیل کا تابوت | ۲۰۹ |
| | جالوت کے خلاف طالوت کا جہاد | ۲۱۱ |
| | جالوت کی شکست | ۲۱۱ |
| | اس واقعہ میں آنحضرت ﷺ کی نبوت کا ثبوت | ۲۱۱ |
| تلک الرسل (۳) | انبیاء کی ایک دوسرے پر فضیلت | ۲۱۳ |
| | امتوں کا اختلاف | ۲۱۳ |
| | انفاق مال کا حکم | ۲۱۳ |
| | آیۃ الکرسی کی فضیلت اور عظمت | ۲۱۵ |
| | توحید وصفات باری تعالیٰ | ۲۱۵ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | دین میں جبر نہیں ہے | ۲۱۵ |
| | حضرت ابراہیمؑ اور نمرود کا مکالمہ | ۲۱۹ |
| | حضرت عزیرؑ کا عجیب واقعہ | ۲۱۹ |
| | حضرت ابراہیمؑ کیلئے مردہ پرندوں کا زندہ ہونا | ۲۲۱ |
| | اس واقعہ پر اشکال کا جواب | ۲۲۱ |
| | انفاق مال کے فضائل | ۲۲۳ |
| | احسان جتانے کی ممانعت | ۲۲۳ |
| | سائل کے جواب دینے کا طریقہ | ۲۲۳ |
| | ریاکاری صدقہ کو باطل کر دیتی ہے | ۲۲۳ |
| | دکھاوے کی مثال | ۲۲۵ |
| | اخلاص سے مال خرچ کرنے کی مثال | ۲۲۵ |
| | ایذا اور دکھاوے کی ایک اور مثال | ۲۲۷ |
| | اللہ کی راہ میں پاک اور عمدہ مال خرچ کرو | ۲۲۷ |
| | شیطان تنگدستی سے ڈراتا ہے | ۲۲۷ |
| | سمجھ بڑی نعمت ہے | ۲۲۹ |
| | منت اور نذر کا بیان | ۲۲۹ |
| | صدقہ دینے میں مسلمان کی تخصیص نہیں | ۲۳۱ |
| | اللہ والے اہل حاجت کی مدد | ۲۳۱ |
| | خیرات وصدقات کے فائدے | ۲۳۱ |
| | مذمت اور حقیقت | ۲۳۳ |
| | اللہ سود کو گھٹاتا اور صدقات کو بڑھاتا ہے | ۲۳۳ |
| | پچھلا سود معاف ہے | ۲۳۵ |
| | قرض کا لین دین اور اس کے احکام | ۲۳۷ |
| | ایک مرد اور دو عورتوں کی گواہی | ۲۳۹ |
| | تحریری معاہدے کا بیان | ۲۴۱ |
| | ایک اہم تنبیہ | ۲۴۱ |
| | ارکان ایمان اور مسلمانوں کی تسلی | ۲۴۳ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | ایک جامع اور مؤثر دعا | ۲۴۳ |
| | **سورہ آل عمران (۳)** | **۲۴۴** |
| | الوہیت مسیح کا رد | ۲۴۴ |
| | قرآن پچھلی کتابوں کی تصدیق کرتا ہے | ۲۴۵ |
| | اللہ ہی قادر مطلق ہے | ۲۴۵ |
| | اللہ کا علم محیط ہے | ۲۴۷ |
| | حضرت عیسیٰ سمیت سب کا خالق اللہ ہے | ۲۴۷ |
| | آیات محکمات اور متشابہات کی تشریح | ۲۴۷ |
| | اہل علم کی دعا | ۲۴۹ |
| | فیصلہ کا دن ضرور آئے گا | ۲۴۹ |
| | کفار کا مال و دولت کام نہیں آئے گا | ۲۴۹ |
| | کفار و مشرکین کے مغلوب ہونے کی پیشینگوئی | ۲۴۹ |
| | غزوۂ بدر میں مسلمانوں کی تائید و نصرت | ۲۵۱ |
| | مرغوبات کی محبت آزمائش ہے | ۲۵۱ |
| | اللہ بندوں کی نگرانی کرتا ہے | ۲۵۲ |
| | اچھے بندوں کے اوصاف | ۲۵۳ |
| | توحید پر اللہ کی، فرشتوں کی اور اہل علم کی گواہی | ۲۵۳ |
| | دین اللہ کے نزدیک صرف اسلام ہے (لفظ اسلام کی تشریح) | ۲۵۴ |
| | اہل کتاب کی مخالفت کی حقیقت | ۲۵۵ |
| | اسلام کا عملی نمونہ | ۲۵۵ |
| | بنی اسرائیل کے جرائم اور سزا | ۲۵۷ |
| | یہودیوں کا کتاب اللہ سے اعراض | ۲۵۷ |
| | یہودیوں کے من گھڑت عقائد کی تردید | ۲۵۹ |
| | ملک و سلطنت اور عزت و ذلت اللہ کے ہاتھ میں ہے | ۲۵۹ |
| | اللہ کی قدرت کی نشانیاں | ۲۵۹ |
| | کفار سے مسلمانوں کی دوستی کی مذمت | ۲۶۱ |
| | آخرت میں نیک و بد اعمال کا حاضر ہونا | ۲۶۱ |
| | اللہ کی محبت کا معیار رسول کی محبت | ۲۶۲ |
| | آل عمران | ۲۶۳ |
| | حضرت آدم و نوح اور آل ابراہیم کی خصوصیت | ۲۶۳ |
| | حضرت مریم کی والدہ کی منت اور دعا | ۲۶۴ |
| | دعا کی قبولیت اور مس شیطان کی حدیث | ۲۶۵ |
| | حضرت مریم حضرت زکریا کی کفالت میں | ۲۶۵ |
| | حضرت مریم کی برکات کا ظہور | ۲۶۷ |
| | اولاد کے لئے حضرت زکریا کی دعا | ۲۶۷ |
| | حضرت یحییٰ کی بشارت | ۲۶۷ |
| | حضرت یحییٰ کے اوصاف | ۲۶۷ |
| | غیر معمولی واقعات کی توجیہ | ۲۶۸ |
| | حضرت یحییٰ کے حمل کی نشانی | ۲۶۹ |
| | حضرت زکریا کو کثرت ذکر کا حکم | ۲۶۹ |
| | حضرت مریم سے فرشتوں کا خطاب | ۲۶۹ |
| | یہ واقعات آنحضرت ﷺ کی نبوت کی دلیل ہیں | ۲۶۹ |
| | حضرت مریم کی پرورش کیلئے قرعہ اندازی | ۲۷۰ |
| | عیسیٰ ابن مریم کی بشارت کلمۃ اللہ کی تشریح | ۲۷۰ |
| | گود میں باتیں کرنے کی پیشینگوئی | ۲۷۱ |
| | حضرت عیسیٰ بغیر باپ کے پیدا ہوں گے | ۲۷۲ |
| | حضرت عیسیٰ کے عجیب و غریب معجزات | ۲۷۳ |
| | منکرین معجزات کا رد | ۲۷۳ |
| | حواری کون تھے | ۲۷۵ |
| | مکر و ماکر کے معنی | ۲۷۷ |
| | حضرت عیسیٰ کا آسمان پر اٹھانا اور دوبارہ دنیا میں نزول | ۲۷۹ |
| | لفظ موت اور توفی کی تحقیق | ۲۷۹ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر | پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|---|---|
| | حضرت عیسیٰؑ حضرت آدمؑ کی طرح بغیر باپ کے پیدا ہوئے | ۲۸۱ | | بیت اللہ کے حج کا حکم | ۳۰۱ |
| | | | | اہل کتاب کو تنبیہ | ۳۰۱ |
| | نجران کے عیسائیوں کو دعوت مباہلہ | ۲۸۱ | | مومنین کو نصیحتیں | ۳۰۳ |
| | اہل کتاب کو مشترک کلمے توحید کی دعوت | ۲۸۳ | | تقویٰ اختیار کرو | ۳۰۳ |
| | حضرت ابراہیمؑ یہودی یا نصرانی نہیں ہو سکتے | ۲۸۵ | | اللہ کی رسی کو تھامے رہو | ۳۰۳ |
| | حضرت ابراہیمؑ حنیف اور مسلم تھے | ۲۸۵ | | اسلامی اخوت واتحاد | ۳۰۳ |
| | حضورؐ کی امت حضرت ابراہیمؑ سے زیادہ قریب ہیں | ۲۸۵ | | علماء کی جماعت کی ضرورت | ۳۰۵ |
| | اہل کتاب کا انکار بے وجہ ہے | ۲۸۵ | | یہود و نصاریٰ کی طرح اختلاف میں نہ پڑو | ۳۰۵ |
| | اہل کتاب کی سازشیں | ۲۸۷ | | اس آیت کے مخاطبین | ۳۰۵ |
| | اہل کتاب کی ان سازشوں کی وجہ | ۲۸۷ | | حضورؐ کی امت سب سے بہتر امت ہے | ۳۰۷ |
| | اہل کتاب کی خیانت اور امانت | ۲۸۹ | | خیر الامہ کی ذمہ داریاں | ۳۰۷ |
| | اہل کتاب اللہ پر جھوٹ باندھتے ہیں | ۲۸۹ | | اہل کتاب پر مسلمانوں کے غلبہ کی پیشینگوئی | ۳۰۹ |
| | اللہ کے عہد پر معاوضہ لینے والے | ۲۸۹ | | مومنین اہل کتاب | ۳۱۱ |
| | کلام اللہ کی عبارت میں تحریف | ۲۹۱ | | کفار کا بغض وحسد | ۳۱۱ |
| | آنحضرت ﷺ کی عصمت کا بیان | ۲۹۱ | | مسلمانوں سے کفار کا شدید حسد | ۳۱۳ |
| | انبیاء سے اللہ تعالیٰ کا عہد | ۲۹۳ | | کفار مسلمانوں کے دوست نہیں ہو سکتے | ۳۱۳ |
| | اسلام کے سوا کوئی دین نہیں | ۲۹۳ | | اہل کتاب کا مسلمانوں پر غم وغصہ | ۳۱۳ |
| | تمام انبیاء برحق تھے | ۲۹۵ | | کفار کے شر سے مسلمانوں کی حفاظت | ۳۱۵ |
| | اسلام کے سوا کوئی دین قبول نہیں | ۲۹۵ | | غزوۂ احد میں بنو سلمہ اور بنو حارثہ کا واقعہ | ۳۱۵ |
| | جھٹلانے والوں کا دردناک انجام | ۲۹۵ | | غزوۂ بدر میں ملائکہ کا نزول | ۳۱۶ |
| | رسمی توبہ سے معافی نہیں ہوگی | ۲۹۷ | | نزول ملائکہ کی وجہ | ۳۱۷ |
| | ایمان کے بغیر کوئی عمل قبول نہیں | ۲۹۷ | | غزوۂ احد کا تفصیلی بیان | ۳۱۸ |
| لن تنالوا (۴) | محبوب چیزیں خرچ کرنے کی فضیلت | ۲۹۹ | | تمام تر اختیار اللہ تعالیٰ کے پاس ہے | ۳۱۹ |
| | تحریم حلال کی نذر کا مسئلہ | ۲۹۹ | | سود کی ممانعت | ۳۱۹ |
| | یہودیوں کو آنحضرت ﷺ کا چیلنج | ۲۹۹ | | اطاعت رسول ﷺ کا مطلب | ۳۱۹ |
| | سب سے پہلا گھر کعبہ | ۳۰۱ | | جنت کا عرض | ۳۲۱ |
| | بیت اللہ کی برکات اور اس کی اہمیت | ۳۰۱ | | محسنین کی صفات | ۳۲۱ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر | پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|---|---|
| | ماضی کے واقعات سے سبق لو | ۳۲۳ | | شہید مردہ نہیں زندہ ہیں | ۳۴۶ |
| | غزوۂ احد میں مسلمانوں کی تسلی | ۳۲۳ | | شہدائے احد کی ایک تمنا | ۳۴۷ |
| | صبر اور مجاہدہ کے بغیر جنت نہیں ملتی | ۳۲۵ | | صحابہ کرام کا اللہ پر بے مثال بھروسہ | ۳۴۷ |
| | آنحضرت ﷺ کی خبر شہادت پر مسلمانوں سے خطاب | ۳۲۷ | | مسلمانوں کو مالی منافع | ۳۴۹ |
| | ایک علمی تحقیق | ۳۲۸ | | دنیا کی دولت کفار کیلئے ڈھیل ہے | ۳۵۱ |
| | موت کا وقت معین ہے | ۳۲۹ | | بخیل کا مال قیامت میں اس کے گلے کا طوق ہوگا | ۳۵۲ |
| | شدائد میں صبر کی تلقین | ۳۲۹ | | یہودیوں کا گستاخانہ قول اور اس کا جواب | ۳۵۳ |
| | صابرین کی دعا | ۳۳۱ | | آگ والی قربانی کا مطالبہ | ۳۵۳ |
| | کفار کے مشورہ پر عمل نہ کرو | ۳۳۱ | | آنحضرت ﷺ کو تسلی | ۳۵۵ |
| | کفار کے دلوں پر مسلمانوں کا رعب | ۳۳۱ | | دنیا کی ٹیپ ٹاپ دھوکہ ہے | ۳۵۵ |
| | نافرمانی مسلمانوں کی کمزوری ہے | ۳۳۳ | | جان و مال سے مسلمانوں کی آزمائش | ۳۵۷ |
| | غزوۂ احد میں عارضی شکست کے اسباب | ۳۳۳ | | اہل کتاب نے اللہ کا عہد توڑا ہے | ۳۵۷ |
| | احد میں صحابہ رضی اللہ عنہم پر اونگھ کا طاری ہونا | ۳۳۵ | | اہل عقل کیلئے آسمان و زمین میں نشانیاں | ۳۵۹ |
| | منافقین پر اونگھ کی بجائے جانوں کا خوف | ۳۳۵ | | مخلوقات میں غور و فکر | ۳۵۹ |
| | منافقین کے طعنے | ۳۳۵ | | مومنین کی ایک جامع دعا | ۳۵۹ |
| | طعنوں کا جواب | ۳۳۵ | | کسی کا عمل ضائع نہیں ہوتا | ۳۶۱ |
| | منافقین کی حسرت | ۳۳۷ | | کفار کی موجودہ حالت سے دھوکہ نہ کھاؤ | ۳۶۳ |
| | صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اصولی نصیحت | ۳۳۷ | | اہل کتاب کے متقین کا تذکرہ | ۳۶۳ |
| | تجھ جیسا نرم خو نبی انہیں اللہ کی رحمت سے ملا | ۳۳۹ | | | |
| | صحابہ کرام سے مشاورت کا حکم | ۳۳۹ | | **سورہ نساء (۴)** | **۳۶۴** |
| | اللہ پر بھروسہ نیت سے بڑی طاقت ہے | ۳۴۰ | | مسلمانوں کو ایک جامع نصیحت | ۳۶۵ |
| | نبی خیانت نہیں کر سکتے | ۳۴۱ | | اے انسانو! تم ایک جان سے پیدا کئے گئے ہو | ۳۶۵ |
| | رسول اللہ کی بعثت اللہ کا احسان ہے | ۳۴۱ | | رشتہ داروں کے حقوق | ۳۶۵ |
| | بعثت رسول کے بنیادی مقاصد | ۳۴۲ | | یتیموں کے مال کی حفاظت کے احکام | ۳۶۶ |
| | احد کی تکلیف پر مسلمانوں کے شکوے کا جواب | ۳۴۳ | | چار شادیوں کی اجازت | ۳۶۷ |
| | احد میں عارضی شکست کی حکمت | ۳۴۳ | | ایک سے زائد نکاح کیلئے انصاف کی شرط | ۳۶۷ |
| | احد میں منافقین کی علیحدگی کا بیان | ۳۴۳ | | مہر کی ادائیگی کا حکم | ۳۶۷ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | یتیموں کی پرورش کے مسائل | ۳۶۹ |
| | یتیموں کا مال گواہوں کی موجودگی میں ادا کرو | ۳۶۹ |
| | ترکے اور میراث کے احکام | ۳۷۱ |
| | تقسیم میراث کے وقت غریب رشتہ داروں سے سلوک | ۳۷۱ |
| | یتیموں کے مال میں خیانت کی سزا | ۳۷۱ |
| | میراث میں اولاد کے حصے | ۳۷۱ |
| | بیٹیوں کی وراثت کے احکام | ۳۷۳ |
| | ماں باپ کی میراث | ۳۷۳ |
| | میت کے قرض اور وصیت کا حکم | ۳۷۳ |
| | زوجین کی میرات | ۳۷۴ |
| | اخیافی بھائی بہن کی میراث | ۳۷۵ |
| | تقسیم میراث سے پہلے قرض اور وصیت کا لحاظ | ۳۷۵ |
| | وارثوں کی تین قسمیں | ۳۷۷ |
| | ان احکام کی حکمت واہمیت | ۳۷۷ |
| | زنا ولواطت کے احکام | ۳۷۷ |
| | وہ لوگ جن کی توبہ قبول نہیں ہوتی | ۳۷۹ |
| | عائلی زندگی کے احکام | ۳۸۱ |
| | عورتوں سے حسن سلوک | ۳۸۱ |
| | پہلی بیوی سے سلوک | ۳۸۱ |
| | مہر کی ادیئگی کا حکم | ۳۸۱ |
| | باپ دادا کی منکوحہ سے نکاح کی ممانعت | ۳۸۳ |
| | محرمات نکاح | ۳۸۳ |
| | سسرالی محرمات | ۳۸۵ |
| والمحصنٰت (۵) | دوسرے کی منکوحہ سے نکاح کی ممانعت | ۳۸۷ |
| | دوسری عورتوں سے نکاح کی شرائط | ۳۸۷ |
| | مہر کا وجوب | ۳۸۷ |
| | لونڈی سے نکاح کے احکام | ۳۸۷ |
| | شادی شدہ لوگوں کے لئے زنا کی سزا | ۳۸۹ |
| | صبر لونڈیوں کے نکاح سے بہتر ہے | ۳۸۹ |
| | ان احکام کی اہمیت وحکمت | ۳۸۹ |
| | شریعت کے احکام سہل ہیں | ۳۹۱ |
| | اکل حلال کی تاکید | ۳۹۱ |
| | قتل کی ممانعت | ۳۹۱ |
| | ارتکاب کبائر وسیئات میں معتزلہ کا جواب | ۳۹۱ |
| | ایک دوسرے کی فضیلت کی حرص نہ کرو | ۳۹۵ |
| | مرنے والے کے ورثاء کا حق ادا کرو | ۳۹۵ |
| | مردوں کی فضیلت اور اس کی حکمت | ۳۹۵ |
| | عورتوں کی تادیب کا طریقہ | ۳۹۷ |
| | گھریلو جھگڑوں میں منصف بنانے کا حکم | ۳۹۷ |
| | حقوق العباد اور ان کی ترتیب | ۳۹۹ |
| | بخل کی مذمت | ۳۹۹ |
| | دکھاوے کیلئے خرچ کرنے والے | ۳۹۹ |
| | سزا میں انصاف اور جزا میں رحمت | ۴۰۱ |
| | آخرت میں آنحضرت ﷺ کی گواہی | ۴۰۱ |
| | آخرت میں نافرمانوں اور کفار کا پچھتاوا | ۴۰۱ |
| | نماز کے شرائط وآداب | ۴۰۲ |
| | نشہ وجنابت میں نماز کی ممانعت | ۴۰۳ |
| | تیمم کا حکم | ۴۰۴ |
| | یہودیوں کے تین گستاخانہ قول | ۴۰۵ |
| | یہودیوں کو انذار | ۴۰۷ |
| | مشرک کی بخشش نہیں | ۴۰۹ |
| | یہودیوں کی شیخی | ۴۰۹ |
| | یہودیوں پر اللہ کی لعنت ہے | ۴۰۹ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | یہودیوں کا حسد بلا وجہ ہے | ۴۱۱ |
| | عذاب کیلئے کفار کی کھال بدل دی جائیگی | ۴۱۱ |
| | جنت کی عورتیں اور باغات | ۴۱۳ |
| | امانتوں کی ادائیگی اور عدل کا حکم | ۴۱۳ |
| | اولی الامر کی اطاعت کا حکم | ۴۱۳ |
| | اختلاف کی صورت میں شریعت سے رجوع کرو | ۴۱۵ |
| | ایک یہودی اور منافق کے واقعہ میں حضرت عمرؓ کا فیصلہ | ۴۱۵ |
| | آنحضرت ﷺ کو منصف بنانے میں منافقین کی روگردانی | ۴۱۵ |
| | حضرت عمرؓ کے فیصلہ کی توثیق | ۴۱۷ |
| | ہر رسول کا فیصلہ قطعی ہوتا ہے | ۴۱۷ |
| | رسول اللہ ﷺ کو حکم بنائے بغیر ایمان ممکن نہیں | ۴۱۷ |
| | منافقین کو نصیحت | ۴۱۹ |
| | انبیاء صدیقین شہداء اور صالحین | ۴۱۹ |
| | جہاد کا بیان | ۴۲۱ |
| | جہاد میں منافقین کا رویہ | ۴۲۱ |
| | مجاہدین کے فضائل | ۴۲۱ |
| | جہاد کے دو مقاصد | ۴۲۳ |
| | جہاد کی ترغیب | ۴۲۳ |
| | مکی زندگی میں جہاد کی ممانعت | ۴۲۳ |
| | جہاد فرض ہونے پر بعض لوگوں کا تردد | ۴۲۵ |
| | جہاد کی ترغیب | ۴۲۵ |
| | موت یقینی ہے | ۴۲۵ |
| | منافقین | ۴۲۵ |
| | ہر بھلائی برائی اللہ کی طرف سے ہے | ۴۲۷ |
| | آنحضرت ﷺ پوری انسانیت کے نبی ہیں | ۴۲۷ |
| | منافقین کی ایک اور مکاری | ۴۲۷ |
| | قرآن اللہ کا کلام ہے۔ تدبر کی دعوت | ۴۲۸ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | افواہ پھیلانے کی مذمت | ۴۲۹ |
| | آنحضرت ﷺ کو قتال کا خصوصی حکم | ۴۲۹ |
| | سفارش کرنے کا بیان | ۴۳۱ |
| | سلام کرنے کے آداب | ۴۳۱ |
| | منافقین کے متعلق مسلمانوں کو ہدایات | ۴۳۱ |
| | منافقوں کے قتال کا حکم | ۴۳۳ |
| | معاہد قوموں سے قتال کی ممانعت | ۴۳۳ |
| | مومن کے قتل خطاء کا بیان | ۴۳۵ |
| | قتل خطا کی سزا | ۴۳۷ |
| | قتل عمد کی سزا | ۴۳۷ |
| | بلا تحقیق کسی کو کافر نہ کہو | ۴۳۹ |
| | مجاہدین کے درجات | ۴۴۱ |
| | جہاد فرض کفایہ ہے | ۴۴۱ |
| | دارالکفر سے ہجرت کی فرضیت | ۴۴۳ |
| | مہاجر کیلئے کشائش کا وعدہ اور دیگر فضائل | ۴۴۳ |
| | قصر نماز کا حکم | ۴۴۳ |
| | نماز خوف کا بیان | ۴۴۵ |
| | ہمہ وقت ذکر اللہ کا حکم | ۴۴۷ |
| | نمازوں کے اوقات مقرر ہیں | ۴۴۷ |
| | کفار کے تعاقب میں سستی نہ کرو | ۴۴۷ |
| | ایک مسلمان چور اور یہودی کا قصہ | ۴۴۷ |
| | گنہگاروں کی سفارش سے ممانعت | ۴۴۹ |
| | سوء اور ظلم کا فرق | ۴۴۹ |
| | بہتان تراشی کی مذمت | ۴۵۱ |
| | آنحضرت ﷺ پر اللہ کا خاص فضل | ۴۵۱ |
| | آنحضرت ﷺ سے سرگوشی کرنے کا بیان | ۴۵۳ |
| | رسول اور مومنین کی مخالفت کا عذاب | ۴۵۳ |
| | شرک ناقابل معافی گناہ ہے | ۴۵۳ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | مشرکوں کی جہالت | ۴۵۳ |
| | شیطان کی انسانی دشمنی اور اس کے عزائم | ۴۵۵ |
| | جنت امیدوں سے نہیں عمل سے ملے گی | ۴۵۷ |
| | ملت ابراہیمی کا اتباع سب سے اچھا دین ہے | ۴۵۷ |
| | اللہ کی ملکیت اور قدرت | ۴۵۹ |
| | یتیم لڑکیوں کے نکاح کا بیان | ۴۵۹ |
| | زوجین کے درمیان صلح کا بیان | ۴۵۹ |
| | بیویوں کے درمیان مساوات | ۴۶۱ |
| | زوجین میں جدائی | ۴۶۱ |
| | اللہ چاہے تو تمہاری جگہ دوسرے لوگ پیدا کردے | ۴۶۳ |
| | سچی گواہی کی تاکید | ۴۶۳ |
| | ارکان ایمان | ۴۶۵ |
| | منافقین و یہود کی گمراہی | ۴۶۵ |
| | اسلام کا مذاق اڑانے والوں کی مجالس میں نہ بیٹھو | ۴۶۷ |
| | منافقین کی علامات | ۴۶۹ |
| | کافروں سے دوستی کی ممانعت | ۴۷۱ |
| | نفاق سے توبہ کرنے والے | ۴۷۱ |
| لایحب اللہ (۶) | کسی کی برائی مشہور نہ کرو | ۴۷۳ |
| | برائی کو معاف کرنا بہتر ہے | ۴۷۳ |
| | یہودی اصل میں کافر ہیں | ۴۷۳ |
| | جو تمام انبیاء کو مانتے ہیں ان کا انعام | ۴۷۵ |
| | یہودیوں کا گستاخانہ مطالبہ | ۴۷۵ |
| | رفع طور | ۴۷۵ |
| | یہود کی نافرمانیاں | ۴۷۵ |
| | حرمت سبت | ۴۷۷ |
| | یہودیوں کے دلوں پر مہر ہے | ۴۷۷ |
| | حضرت عیسیٰؑ کو پھانسی نہیں دی گئی | ۴۷۹ |
| | حضرت عیسیٰؑ آسمان پر اٹھائے گئے | ۴۷۹ |
| | حضرت عیسیٰؑ زندہ ہیں | ۴۷۹ |
| | شریعت موسوی کی سختی کی وجہ | ۴۷۹ |
| | یہود مومنین کا تذکرہ | ۴۸۱ |
| | وحی کی عظمت واہمیت | ۴۸۱ |
| | انبیائے سابقین اور ان کا پیغام | ۴۸۱ |
| | وحی کی مختلف صورتیں | ۴۸۱ |
| | تمام پیغمبر اللہ کی حجت ہیں | ۴۸۳ |
| | قرآن کریم کی عظمت | ۴۸۳ |
| | آنحضرت ﷺ کل بنی نوع انسان کے نبی ہیں | ۴۸۵ |
| | اہل کتاب کا غلو فی الدین | ۴۸۵ |
| | تثلیث کا رد | ۴۸۵ |
| | حضرت عیسیٰؑ کو بندہ ہونے میں عار نہیں | ۴۸۷ |
| | سرکشی اور غرور کی سزا | ۴۸۷ |
| | **سورۃ المائدہ (۵)** | **۴۸۸** |
| | قرآن کے اتباع کے بغیر نجات نہیں | ۴۸۹ |
| | میراث میں کلالہ کا حکم | ۴۸۹ |
| | میراث کے مزید احکام | ۴۸۹ |
| | یہ احکام گمراہی سے بچانے کیلئے ہیں | ۴۸۹ |
| | مسائل دینی پوچھنے کے فوائد | ۴۹۰ |
| | کلالہ کے حکم سے ملنے والے فوائد | ۴۹۰ |
| | ایفائے عہد عقود کی تشریح | ۴۹۲ |
| | حلال جانوروں کی تفصیل | ۴۹۳ |
| | احرام کی حالت میں شکار کی حرمت | ۴۹۳ |
| | شعائر کا احترام | ۴۹۳ |
| | محترم مہینے | ۴۹۳ |
| | بعض دوسرے شعائر | ۴۹۳ |
| | دشمنی کے جوش میں زیادتی نہ کرو | ۴۹۵ |

| پارہ نمبر | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | تعاون علی البر | ۴۹۵ |
| | حرام جانور | ۴۹۵ |
| | جوئے کے تیر | ۴۹۷ |
| | اسلام کے غلبہ سے کفار کو مایوسی | ۴۹۷ |
| | دین اسلام کی تکمیل اور حقانیت | ۴۹۸ |
| | مضطر کے احکام | ۴۹۸ |
| | حلال چیزوں کا سوال اور اس کا جواب | ۴۹۹ |
| | شکار کے احکام | ۴۹۹ |
| | اہل کتاب کا کھانا حلال ہے | ۵۰۰ |
| | اہل کتاب عورتوں سے نکاح کی حلت | ۵۰۱ |
| | نماز کیلئے وضو کا حکم | ۵۰۱ |
| | جنابت کے لئے غسل | ۵۰۳ |
| | بعض صورتوں میں تیمم کا حکم | ۵۰۳ |
| | احکام میں سہولتیں | ۵۰۳ |
| | آسانیوں پر اللہ کا شکر | ۵۰۳ |
| | مومنوں کے عہد کی تذکیر | ۵۰۴ |
| | انصاف کی گواہی کا حکم | ۵۰۵ |
| | عدل وانصاف کی تاکید | ۵۰۵ |
| | عدل وانصاف سے تقویٰ حاصل ہوتا ہے | ۵۰۵ |
| | مومنوں پر اللہ کا احسان | ۵۰۷ |
| | بنی اسرائیل کے بارہ سردار | ۵۰۷ |
| | بنی اسرائیل سے اللہ کا عہد | ۵۰۷ |
| | یہودیوں پر نقض عہد کی وجہ سے لعنت | ۵۰۹ |
| | یہودیوں کی کلام اللہ میں تحریف | ۵۰۹ |
| | یہودیوں کی محرومی | ۵۰۹ |
| | آنحضرت ﷺ کو عفو ودرگزر کا حکم | ۵۰۹ |
| | لفظ نصاریٰ کی تشریح | ۵۰۹ |
| | اہل کتاب کی آپس میں دائمی بغض وعداوت | ۵۱۱ |
| | یہود ونصاریٰ کو اسلام کی دعوت | ۵۱۱ |
| | حضرت عیسیٰ کی الوہیت کا ابطال | ۵۱۲ |
| | یہود ونصاریٰ کا ابناء اللہ ہونے کا دعویٰ | ۵۱۳ |
| | اہل کتاب کو رسول اللہ کی اطاعت کا حکم | ۵۱۵ |
| | بنی اسرائیل پر اللہ کی نعمتوں کا ذکر | ۵۱۵ |
| | یہودیوں کو ارض مقدس میں داخلے کا حکم اور ان کی بزدلی | ۵۱۷ |
| | توکل کا مفہوم | ۵۱۷ |
| | حضرت موسیٰ کی دعا | ۵۱۸ |
| | مسلمان اور یہود کا اس حکم میں موازنہ | ۵۱۸ |
| | قابیل اور ہابیل کا قصہ | ۵۱۹ |
| | ہابیل کا خوف خدا | ۵۲۱ |
| | ظلم اور قطع رحم کی سزا دنیا میں | ۵۲۱ |
| | ہابیل کی لاش کی تدفین | ۵۲۳ |
| | ایک بے گناہ قتل تمام انسانوں کا قتل ہے | ۵۲۳ |
| | بدامنی پھیلانے والوں کی سزا | ۵۲۵ |
| | توبہ سے حقوق اللہ کی معافی | ۵۲۵ |
| | لفظ وسیلہ کی تفسیر | ۵۲۵ |
| | نجات مال سے حاصل نہیں ہوتی | ۵۲۷ |
| | چوری کی سزا | ۵۲۷ |
| | سخت سزاؤں کی حکمت | ۵۲۷ |
| | چور کی توبہ قابل قبول ہے | ۵۲۷ |
| | حدود اللہ میں تحریف کا ایک واقعہ | ۵۲۹ |
| | سمّٰعون کے معنی | ۵۲۹ |
| | خیر اور شر کا خالق اللہ ہی ہے | ۵۲۹ |
| | یہود کی دائمی گمراہی وذلت | ۵۳۱ |
| | فیصلہ میں انصاف کا حکم | ۵۳۱ |
| | یہود تورات پر بھی یقین نہیں رکھتے | ۵۳۱ |

